خطاً وأجد لا يحكم عليه بالمال هو الصحيح خانية وإن أفتى قارئ الهداية بخلافه فلا يعول عليه وإنما يعول على هذا التصحيح
لأن قاضي خان من أجل من يعتمد على تصحيحاته كذا ذكره المصنف هنا وفي كتاب الإقرار واعتمده في الأشباه اور اگر دو خطوں
میں تشابہ ہو بایطرح کہ مدعی اقرارنامہ نکالے مدعا علیہ کے خط سے سو مدعا علیہ نے اپنے خط ہونے کا انکار کیا سو مدعا علیہ سے آزمایش کے واسطے
کچھ لکھایا گیا سو اوس نے لکھا اور حالانکہ دونوں خطوں میں ایسی مشابہت ظاہر ہے کہ دونوں خط ایک ہی کاتب کے ہیں تو مدعا علیہ پر ثبوت
مال کا حکم نہوگا یہی قول صحیح ہے کذا فی الخانیہ اگرچہ قاری ہدایہ نے اسکے مخالف فتویٰ دیا ہے یعنی ثبوت مال کا تو اوس پر اعتماد نکیا جائیگا اعتماد
تو فقط اوس خانیہ کی تصحیح پر ہوگا اسواسطے کہ جن لوگوں کی تصحیحات پر اعتماد ہوتا ہے اونمیں سے قاضی خان زیادہ تر جلیل القدر ہے ایسا ہی مصنف نے
اپنی شرح میں بیان اور کتاب الاقرار میں ذکر کیا ہے اور یہی قول اشباہ میں اعتماد کیا ہے م مشابہت خطین سے عدم حکم ثبوت مال کی وجہ یہہ ہے
کہ تشابہ خطاس سے زیادہ تر نہیں کہ مدعا علیہ اقرار کرے کہ یہہ میرا خط ہے اور میں نے اسکو لکھا ہے لیکن مجھپر مال نہیں ہے تو اس اقرار سے مال لازم
نہیں ہوتا تو اسیطرح تشابہ خطین سے بھی واجب نہوگا کذا فی المنح لكن في شرح الوهبانية لو قال هذا خطي لكن ليس علي هذا المال إن كان
الخط على وجه الرسالة مصدرا معنونا لا يصدق ويلزمه المال ونحوه في الملتقط وفتاوى قارئ الهداية فراجع ذلك لیکن شرح
وہبانیہ میں ہے کہ اگر مدعا علیہ کہے کہ یہہ میرا خط ہے لیکن مجھپر یہہ مال نہیں ہے اگر خط بطریق پیام کے مصدر اور معنون ہو تو انکار مدعا علیہ کی تصدیق نہوگی
اور مال اوس پر لازم کیا جائیگا اور مانند اسکے ملتقط اور قاری ہدایہ کے فتاویٰ میں ہے تو اوسکے طرف مراجعت کر م یہہ قول ہے قاضی نسفی کا
کہ اگر غائب کو بطریق رسالت یوں لکھے اما بعد فلك علي كذا تو یہہ مال کا اقرار ہے اسواسطے کہ مکتوب غائب سے ایسا ہے جیسے خطاب حاضر سے
تو کاتب متکلم قرار دیا جائیگا انتہے لیکن جمہور علما اسکے خلاف پر ہیں اسواسطے کہ لکھنا کبھی تجربہ کے واسطے بھی ہوتا ہے کذا فی البحر ملخصا ولا يشهد
على شهادة غيره ما لم يشهده عليه وقيده في النهاية بما إذا سمعه في غير مجلس القاضي فلو فيه جاز وإن لم يشهده شرنبلالية
عن الجوهرة اور نہ گواہی دے اپنے غیر شخص کی گواہی پر جب تک کہ شخص غیر اسکو اپنی شہادت پر گواہ نکرے اور نہایہ میں اس مسئلہ کی یہہ قید لگائی
ہے کہ جب غیر کی شہادت قاضی کی مجلس کے سوا اور کہیں سنی تو گواہی دینا جائز نہیں بدون اوسکے گواہ کرنیکے تو اگر مجلس قضا میں اسکو سنے تو گواہی دینا
درست ہے اگرچہ غیر شخص نے اسکو گواہ نہ قرار دیا ہو کذا فی الشرنبلالیہ عن الجوہرہ م وجہ جواز یہہ ہے کہ شہادت ثابت لازم ہوا اور یہہ تعلیل اسکے مفید ہے کہ
قاضی نے اوس شہادت پر حکم کر دیا کذا فی الحموی اسواسطے کہ شہادت بدون قضا لازم نہیں وتخالفه تصوير صدر الشريعة وغيرها اور نہایہ کی
قید مذکور کے مخالف ہے صدر الشریعہ وغیرہ کی تصویر م صدر الشریعہ نے اس مسئلے کی صورت یوں بیان کی ہے کہ ایک مرد نے قاضی کے پاس ادائے
شہادت کو سنا تو اسکو اسکی گواہی پر گواہی دینا جائز نہیں انتہے تو اگر اسکو قبل قضا پر محمول کیجئے تو منافات مرتفع ہوجائے کذا فی الطحطاوی وقولهم
لا بد من التحميل وقبول التحميل وعدم النهي بعد التحميل على الأظهر اور نہایہ کی قید کے مخالف ہے فقہا کا یہہ قول کہ ضرور ہے تحمیل سے
یعنی گواہ کر دینے سے اور ضرور ہے قبول تحمیل اور عدم نہی سے بعد تحمیل کے بقول اظہر م قولهم عطف ہے تصویر پر اور مواضع ثلثہ میں تحمیل مصدر
باب تفعیل کا وجہ مخالفت یہہ ہے کہ تحمیل اور قبول تحمیل یہاں حاصل نہیں اسواسطے کہ شاہد عند القاضی نے اسکو گواہ نہیں کیا اور سامع نے اسکو قبول
نہیں کیا اور جواب یوں ممکن ہے کہ شہادت بعد از قضا بمنزلہ قضا کی شہادت کے ہے کذا فی الطحطاوی تجوز الشهادة بقضاء القاضي
صحيحة وإن لم يشهدهما القاضي عليه وقيده أبو يوسف بمجلس القضاء وهو الأحوط ذكره في الخلاصة بان حکم قاضی
کی گواہی دینا صحیح ہے اگرچہ قاضی نے شاہدین کو اسپر گواہ نکیا ہو اور ابو یوسف نے شہادت قضا کو مجلس قضا کے ساتھ مقید کیا ہے یعنی شہادت
حکم کی بلا اشہاد اوسوقت صحیح ہے جب کہ شاہدین نے قاضی کا حکم مجلس قضا میں سنا ہو اور اسمیں زیادہ تر احتیاط ہے کذا فی الخلاصہ ويكفي عدل
واحد في اثني عشر مسئلة على ما في الأشباه منها إخبار القاضي بإفلاس المحبوس بعد المدة کفایت کرتی ہے ایک عادل کی خبر بارہ

مسئلون مین چنانچہ اشباہ مین ہے از انجملہ قاضی کا خبر دینا ہے محبوس کے افلاس مین بعد مدت حبس کے ہم عادل کی قید اسواسطے لگائی کہ مستور الحال
کی خبر اسطرح مستورین کی خبر ان چیزون مین مقبول نہین خبر قاضی کی یہہ صورت ہے کہ قاضی نے ایک شخص کو محبوس کیا اوس مال مین
جو دوسرے کے مال کا عوض ہے اور مدعا علیہ نے اپنے افلاس کا دعوے کیا تو اوسکی تصدیق نکرے اور مناسب حال مدت تک اوسکو قید کرے
پھر جب اس مدت کے بعد شخص عادل اوسکے افلاس کی خبر دے تو اوسکی خبر کو قبول کرے اور اوسکو چھوڑ دے کذا فی الطحاوی والتزکیۃ ای
تزکیۃ السر واما تزکیۃ العلانیۃ فشہادۃ اجماعا اور عادل واحد کافی ہے تزکیہ مین یعنے تزکیہ مخفی مین اور تزکیہ علانیہ تو گواہی ہے
بالاجماع ہم تو تزکیہ علانیہ مین وہ شرط ہے جو شہادت مین شرط ہے سوای لفظ شہادت اور ظاہرا تزکیہ علانیہ مین دو عادل یا ایک عادل اور
دو عادل عورتین مراد ہین تنبیہ قاضی کو چاہیے کہ ایسکو مزکی مقرر کرے جو لوگون کے احوال خوب جانتا ہو اور لوگون سے اختلاط رکھتا ہو
اور خود عادل ہو اور جانتا ہو کہ کون چیز جرح ہے اور کون سخن لایچی اور مفلس جو تامل پاکر دہو کہا نکہا ہے اور اگر شاہد کے گھر کے ہمسایہ یا اہل
بازار مین کوئی شخص لائق اعتماد کے نہو تو اب تواتر اخبار معتبر ہوگا یعنے عدالت شہود مین کذا فی الطحاوی وترجمۃ الشاہد والخصم اور
شاہد اور خصم کے ترجمہ مین ایک عادل کافی ہے ہم مصباح مین ہے ترجم کلامہ عرب بولتے ہین جب کہ متکلم اپنے کلام کو ظاہر اور واضح کرے وترجم
کلام غیرہ بولتے ہین جب کہ غیر کے کلام کو دوسری بولی مین تعبیر کرے اور اسم فاعل ترجمان ہے بفتح تا و ضم جیم لغت فصیح مین اور ضمہ تا بھی جائز ہے اور کبھی جیم
اور تا دونون کو مفتوح بولتے ہین انتہے امام اعظم کے نزدیک شرط ہے کہ شاہد اور خصم کا مترجم اندھا نہو اور اگر قاضی شاہد اور خصم کی زبان جانتا ہو تو
مترجم کی کچھ حاجت نہین اور مترجم کو مقرر کرنا جاہلیت اور اسلام دونون مین واقع ہوا ہے چنانچہ زید بن ثابت بحکم سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم لغت عبرانی
سیکھکر عربی مین ترجمہ کیا کرتے تھے کذا فی الطحاوی والرسالۃ من القاضی الی المزکی والاثنان احوط اور کافی ہے عادل واحد پیام رسانی
مین قاضی سے مزکی کیطرف اور دو شخصون کے ہونے مین زیادہ تر احتیاط ہے ہم اسیطرح مزکی کی پیام رسانی مین قاضی کے طرف عادل واحد کافی ہے وجاز تزکیۃ
عبد لصبی و والدا اور جائز ہے تزکیہ غلام کا اپنے مولے کے واسطے اور صبی کا اور والد کا تزکیہ اپنے ولد کے واسطے وکذا بالعکس کذا فی الطحاوی
وقد نظمہا ابن وہبان منہا احد عشر فقال اور البتہ ابن وہبان نے وہبانیہ مین بارہ مسائل مذکورہ سے گیارہ مسئلہ نظم مین بیان کئے ہین سو یون
کہا ہے ؎ ویقبل عدل واحد فی تقومہ وجرح وتعدیل والاتی یقدر اور مقبول ہے عادل واحد کا کلام قیمت ٹہیرانے مین اور جرح اور تعدیل
شاہد مین اور دیت مقدر مین ہم یعنے صید محرم کی قیمت ٹہیرانے مین اور تلف کردہ شئ کی قیمت مین اسطرح کہ ایک شخص نے دوسرے شخص کی کوئی چیز تلف کر ڈالی
سو مدعی نے دعوی کیا کہ اسکی قیمت اتنی تھی اور مدعا علیہ کہتا ہے کہ اتنی قیمت اوسکی نتھی تو اوسکے اثبات قیمت مین عادل واحد کا قول کافی ہے لیکن
نصاب سرقہ اس کلام سے مستثنے ہے کہ اوسمین دو شخصون کی تقویم ضرور ہے چنانچہ عنایہ مین ہے اور سر کے زخمون کی دیت ٹہیرانے مین مثلا ایک عادل کافی ہے
؎ وترجمۃ والسلم ہل ہو جید وافلاسہ الارسال والعیب یظہر اور مقبول ہے عادل واحد کا کلام ترجمہ مین اور مسلم فیہ مین کہ وہ عمدہ ہے
یا ناقص اور افلاس محبوس مین اور قاضی کی پیام رسانی مین اور عادل عیب کو ظاہر کرتا ہے ہم سلم سے مسلم فیہ مراد ہے یعنے جب مسلم فیہ حاضر ہوا اور رب السلم
اور مسلم الیہ مین اختلاف ہوا اوسکے عمدہ یا ناقص ہونے مین تو عادل واحد کا قول اسمین کافی ہے اور جب کہ بائع اور مشتری مین اختلاف ہو عیب
مبیع کے اثبات مین تو عادل واحد کا قول اسمین کافی ہے کذا فی الطحاوی ؎ وصوم علی ما مر او عند علۃ و موت اذا الشاہدین یخبر
اور صوم مین چنانچہ مذکور ہو چکا یا علت ہونیکے وقت اور موت مین جب کہ دو شاہدون کو ایک عادل موت کی خبر دے ہم مذکور ہوچکا کہ ہلال رمضان مین
عادل واحد کی خبر کافی ہے اگرچہ آسمان پر علت نہو مانند ابر اور غبار کے یہہ روایت ہے حسن کی اور ظاہر الروایۃ یہہ ہے کہ درصورت علت مذکورہ
عادل واحد کافی ہے اور اگر عادل موت انسان کی خبر دے تو شاہدین کو اوسکی موت کی گواہی دینا جائز ہے کذا فی الطحاوی والذکیۃ الذی
تکون بالامانۃ فی دینہ ولسانہ ویدہ وانہ صاحب یقظۃ نان الحریری فعل المسلمون سالوا عنہ ھل قبل المشرکین استیار اور

ترکیہ ذمی کا ہوتا ہے امانت داری سے اوسکے دین اور زبان اور ہاتھ مین اور یہہ کہ وہ ہوشیار ہے مبہوت نہین ہے پہر اگر ذمی کو مسلمان نہ پہچانتے
ہون تو اوسکا حال عدول مشرکین سے دریافت کرین کذا فے الاختیار ہم دین ذمی کی امانت داری یہہ ہے کہ اپنے معتقدات شریعت پر محافظ ہو اور
زبان کی امانت داری یہہ کہ جھوٹ نہ بولتا ہو اور ہاتھ کی امانتداری شاید یہہ کہ سارق نہو اور بہتر سبب یہ کہ شایع کہتا کہ اگر مسلمان نہ جانتے ہون
تو قاضی عدول کفار سے اوسکا حال دریافت کرے چنانچہ محیط اور اختیار مین ہے کذا فے الطحاوی وفي الملتقط عدل النصراني ثم اسلم قبلت
شہادتہ ولو سکر الذمي لا تقبل اور ملتقط مین ہے کہ ایک نصرانی کی عدالت بیان کی گئی پہر وہ مسلمان ہو گیا تو اوسکی گواہی مقبول ہے یعنی وہ
گواہی جو قبل اسلام دیچکا ہو اور اگر ذمی نصرانی مست ہوا تو گواہی اوسکی مقبول نہین ہم طحاوی نے کہا اسواسطے کہ نشا اور مستی انجیل مین حرام ہے
تو وہ فاسق ہے نزد النصاری کے دین مین ولا یشہد من رای خطہ ولم یذکرھا ای الحادثۃ اور وہ شخص گواہی ندے جسنے اپنا لکہا دیکہا اور حادثہ
اوسکو یاد نہین لکن القاضي والراوي لمشابهة الخط للخط اسیطرح قاضی اور راوی حکم ندے اور روایت نکرے اپنا خط دیکہکر بدون یاد ہونے کے
بسبب مشابہ ہونے ایک خط کے دوسرے خط سے ہم خلاصہ مین ہے کہ ابوحنیفہ نے جمیع امور مین تنگ روی اختیار کی لہذا اون سے روایت احادیث
مین قلت واقع ہوئی باوجود کثرت سماع احادیث اسواسطے کہ امام نے بارہ سو مرد وزن سے سماعت کی مگر امام کے نزدیک حفظ شرط ہے وقت سماع سے
اور روایت کے وقت ہی تو امام کے نزدیک شاہد کو واقعہ اور تاریخ اور مقدار مال اور صفت مال یاد رکہنا ضرور ہے تو اگر اوسمین سے کوئی چیز
یاد نہو اور اوسکو یقین ہو کہ یہہ میرا خط ہے اور میری مہر ہے تو اوسکو گواہی دینا لائق نہین اور اگر باوجود اسکے گواہی دیگا تو وہ شاہد زور (جہوٹا گواہ) ہے کذا فے
السراج او فقط ذکر مجلس شہادت کافی نہین وجوزاہ لو فی حرزہ وبہ نأخذ بحر عن المبتغی اور صاحبین نے اوسکو جائز کہا ہے اگر کاغذ قوم امام کے
قبض اور حفاظت مین ہو اور اسی قول کو ہم لیتے ہین کذا فی البحر عن المبتغی ہم خلاصہ مین ہے شرط یہہ ہے کہ صک محفوظ ہو دست بدست نگیا ہو اور مدعی کے
ہاتہہ مین نہو جبکہ اوسنے اپنا نام اور اپنی مہر لگائی ہو اگر ایسا نہو تو اوسکو گواہی دینا جائز نہین انتہی بحر الرائق مین ہے کہ ابو یوسف نے یہہ قاضی اور امام
کے واسطے جائز کہا ہے نہ شاہد کے واسطے اور محمد نے کل مین جائز کہا ہے اعتماد کرنا کتاب پر جب کہ اوسکو یقین ہو کہ یہہ میرا خط ہے اگرچہ حادثہ یاد نہو لوگون
پر آسان کرنیکے واسطے انتہی اور ظاہر کلام شارح مانند کلام مسکین کے ہے کہ صاحبین اسمین متفق ہین اور جو بحر الرائق مین ہے وہ معلوم ہو چکا اور شرح
اور زیلعی مین ہے ابو یوسف نے کہا دفع تنافی یون ممکن ہے کہ ابو یوسف سے دو روایتین ہین کذا فے الطحاوی ملخصا ولا یشہد احد بما لم یعاینہ بالاجماع
الا فی عشرۃ علی ما فی شرح الوھبانیۃ اور نہ گواہی دے کوئی اوس چیز کی جسکو اوسنے معاینہ نہین کیا بالاجماع مگر دس صورتون مین بلا معاینہ گواہی
درست ہے چنانچہ وہبانیہ کی شرح مین ہے ہم عدم معاینہ سے مراد عدم یقین ہے یعنی جس چیز کا یقین حاصل نہین آنکہہ سے معاینہ یا سماع سے اوسکی گواہی
نہ دے اور سماع کی مثال عقود ہین کذا فی الطحاوی منہا العتق والولاء عند الثانی والمھر علی الاصح بزازیۃ منجملہ مسائل عشرہ ایک عتق ہے تو وہ
ابو یوسف کے نزدیک ہے مہر بقول اصح کذا فے البزازیۃ ہم شمس الائمہ سرخسی ذکر کیا کہ شہادت سماعت سے عتق مین بالاجماع مقبول ہے اور سرخسی کے
استاد حلوانی نے ذکر کیا کہ اسمین خلاف ثابت ہے سو ابو یوسف سے جواز منقول ہے تو معتمد عدم قبول ہے عتق مین جیسے ولا مین عدم قبول معتمد
ہے اور علامہ عبد البر کی شرح وہبانیہ مین ہے کہ شہادت عتق مین یعنی بسماعت حلال نہین ہمارے نزدیک خلافا للشافعی پہر اوس نے حلوانی کا قول مقدم مذکور
کیا اور ولا مین محمد کا کلام مضطرب ہے اور ظاہر امام کا قول معتمد ہے کیونکہ ابو یوسف کے قول کی تصحیح ثابت نہین اور مہر مین محمد سے دو روایتین ہین اصح یہہ ہے کہ
مہر تابع ہے نکاح کا یعنی قبول شہادت بسماع مین چنانچہ علامہ عبد البر نے اسکو ذکر کیا ہے اور اسیکے مانند ہے بحر الرائق مین ظہیریہ اور بزازیہ اور خزانہ سے
اور شرنبلالیہ مین ہے خلاصہ سے کذا فے الطحاوی والنسب ہم نسب ہم تو جبکہ ایک جماعت سے امام کے نزدیک یا دو عادل سے سنا صاحبین کے نزدیک
کہ وہ شخص فلان بن فلان ہے تو اوسکو اوسکی گواہی دینا جائز ہے اگرچہ اوسنے اوسکی ولادت اور اسکے فراش پر نہین دیکہی اور فتوی صاحبین کے قول پر ہے
کذا فی الطحاوی والموت ہم موت ہم تو جب لوگون سے سنا کہ فلانا شخص مرگیا تو اوسکو موت کی گواہی دینا درست ہے اگرچہ اوسنے موت کا معاینہ نکیا بزازیہ

مین ہی کہ ایک مرد نے عورت سے کہا کہ تیرا شوہر مر گیا تو اوسکو نکاح کر لینا درست ہے اگر مخبر عادل ہو انتہی محیط مین ہی کہ اگر انسان کی موت کی خبر آئی سوا اوسکے اپنون نے وہ سامان کیا جو میت پر ہوتا ہی تو جائز نہین کہ اوسکی موت کی خبر دی جب تک کہ شخص معتمد اسکو یہہ خبر نہ دی کہ مین نے اوسکی موت کا معاینہ کیا اسواسطے کہ مصائب کا سے موت پر مقدم ہو جاتی ہین خطا کی راہ سے یا مال کے بانٹ لینے کے حیلے کے واسطے کذا فی الحاوی والنکاح ۲ نکاح م تو اگر جماعت سی سُنے امام کے نزدیک اور دو عادل سے سُنے صاحبین کے نزدیک تو نکاح کی گواہی دینا جائز ہے حاویہ مین ہی کہ شہادت بالشہرت اور تناسخ نکاح مین جائز ہے تو اگر ایک مرد کو ایک عورت پاس آتے جاتے دیکھے اور لوگون سے سُنے کہ فلانی عورت فلانے مرد کی جورو ہے تو اوسکو اوسکی زوجیت کی گواہی دینا جائز ہے اگرچہ اوس نے عقد نکاح کا معاینہ نہین کیا اور درر مین ہے کہ اگر ایک شخص نے مرد اور عورت مین اختلاط اور انبساط دیکھا جیسے جورو خاوند مین ہوتا ہے تو گواہی دی کہ وہ اوسکی جورو ہے کذا فی الحاوی والدخول بزوجته ۳ دخول بزوجہ یعنے یہہ بھی بالتسامع سے اور قبول شہادت پر احکام مترتب ہین چنانچہ عدت اور مہر اور نسب ۴ وولایة القاضی ۵ تولا قاضی م یعنے جب سنا کہ فلانا شخص قاضی ہوا فلانے شہر کا تو اوسکو اوسکی قضا کی گواہی دینا درست ہی اگرچہ اوس نے تقلید سلطان کا معاینہ نہین کیا بحر الرائق مین سراج سی ہے کہ امیر قاضی کے مانند ہے تو امارت کی شہادت کو بھی زیادہ کرنا چاہیئے واصل الوقف ۶ اصل وقف م لیکن گواہی دی کہ یہہ وقف ہی فلانے موضع یا فلانی جماعت پر اور کیا ذکر مصرف کا شرط ہی یا نہین کافی مین مرغینانی سے مروی ہے کہ ہان شرط ہی اور خزانہ مین ہی کہ شرط نہین بقول مختار اگر وقف قائم ہے تو فقیرون کے طرف منصرف ہوگا قیل وشرائطہ علی المختار کما مر فی بابہ اور قول ضعیف مین شرائط وقف کی بھی گواہی بالتسامع درست ہی بقول مختار چنانچہ مذکور ہو چکا وقف کے باب مین م طحاوی نے کہا اسکو بصیغہ تمریض ذکر کرنا بلا وجہ ہی کیونکہ دونون قول کی تصحیح ثابت ہی بحر الرائق مین فصول عمادیہ سی ہے کہ قول مختار یہہ ہی کہ شرائط وقف پر گواہی دینا شہرت سے مقبول نہین انتہی اور مجتبے مین ہے قول مختار یہہ ہی کہ شرائط وقف پر شہادت بالشہرت مقبول ہے انتہی اور اسی پر اعتماد کیا ہی سراج اور فتح القدیر مین واصلہ ہو کل ما تعلق بہ صحتہ وتوقف علیہ والا فمن شرائطہ اور اصل وقف ہر ایک وہ چیز ہے جس سے صحت وقف کی متعلق ہو اور جس پر وقف موقوف ہو اور اگر ایسا نہین تو وہ شرائط وقف سے ہی م تعلق صحت وقف شرط صحت وقف سے ہی چنانچہ وقف کا منجز ہونا نہ معلق اور مسلم ہونا اور انجام کار کو اوس جہت کے واسطے مقرر کر دینا جو منقطع نہو وغیر ذلک اور جس پر صحت موقوف نہین جیسی جہات مصرف کا ذکر کرنا چنانچہ امام اور موذن کا فلہ الشہادة بذلک اذا اخبرہ بہا بہذہ الاشیاء من یثق الشاہد بہ من خبر جماعة لا یتصور تواطئہم علی الکذب بلا شرط عدالة او شہادة العدلین الا فی الموت فیکفی العدل ولو انثی وہو المختار ملتقی وفتح تو شاہد کو بسبب سماع کے گواہی دینا جائز ہے جب کہ ان اشیاء مذکورہ کی وہ شخص خبر دی جس پر شاہد اعتماد رکھتا ہے اوس جماعت کی خبر دینے سے جنکا متفق ہونا کذب پر متصور نہین بلا شرط عدالت مخبرین یا دو عادل کی شہادت سوای موت کے کہ اوسمین ایک عادل کی خبر کافی ہے اگرچہ مخبر عورت ہو یہی قول مختار ہے کذا فی الملتقی والفتح م فتاوی صغری مین مذکور ہی کہ شہرت کی دو صورتین ہین ایک شہرت حقیقیہ چنانچہ تواتر دوسری شہرت حکمی اسطرح کہ دو عادل مرد یا ایک مرد اور دو عورتین بلفظ شہادت خبر دین مگر موت مین ایک عادل کی خبر کافی ہے بلا لفظ شہادت انتہی مواضع مذکورہ مین باوجود عدم معاینہ بمجرد خبر اہل اعتماد شہادت بطریق استحسان کے جائز ہے دفع حرج کے واسطے اور تاکہ تعطیل احکام لازم نہ آوے اسواسطے کہ اشیاء مذکورہ مین ہر شخص حاضر نہین ہوتا سوای خواص کے کیونکہ نکاح مین ہر شخص موجود نہین ہوتا اور دخول زوجہ مین کوئی واقف نہین ہوتا اور اسیطرح موت کو ہر شخص معاینہ نہین کرتا اور نسب کا سبب ولادت ہی سو وہان کوئی موجود نہین ہوتا سوای دائی جنائی کے اور منصب تقلید سلطان سے سو اوسکو کوئی معاینہ نہین کرتا سوای وزیر وغیرہ خواص کے اور اسیطرح وقف وہ احکام متعلق ہوتے ہین جو علی مر الدہور باقی رہتی ہین تو اگر ان امور مین سماع مقبول نہو تو بڑا حرج لازم آوے اور احکام بالکل معطل ہو جاوین کذا فی المحر می اور ایک عادل کی خبر موت کی شہادت مین کافی ہی نہ قضا کے واسطے کیونکہ قاضی بدون دو شخص کی گواہی کے حکم نہ دیگا اور اگر موت کیوقت

ایک ہی شخص موجود ہو تو وارث کا طریقہ یہہ ہے کہ وہ دوسرے کو خبر دے موت کی پھر وہ دونون مل کر قاضی کے روبرو گواہی دین تو قاضی اونکی شہادت پر
حکم کریگا کذا ذکرہ ابو السعود وقیدہ شارح الوہبانیۃ بان لا یکون المخبر متہما کوارث وموصی لہ اور شارح وہبانیہ نے مخبر موت مین یہہ قید
لگائی ہے کہ وہ متہم نہو چنانچہ وارث میت کا اور جسکے واسطے میت نے وصیت کی ہو وجہ تہمت یہہ ہو کہ وارث شاید اسواسطے مورث کی موت بیان
کرتا ہو کہ اوسکا مال بطریق وراثت کے حاصل کرے ومن فی یدہ شیء سوی رقیق علم رقہ ویعبر عن نفسہ والا فہو کمتاع فلک ان تشہد
بہ انہ لہ ان وقع فی قلبک ذلک ای انہ ملکہ اور جس شخص کے قبض اور تصرف مین کوئی چیز ہو سوا ایسے رقیق کے جسکی رقیت معلوم ہو اور
وہ اپنا حال بیان کر سکتا ہو اور اگر رقیق صغیر ہے کہ اپنا حال بیان نہین کر سکتا تو وہ متاع اور اسباب کے مانند ہو تو تجھکو اوس متاع مقبوض کی یون گواہی
دینا درست ہے کہ وہ قابض کی مملوک ہی بشرطیکہ تیرے دل مین یہہ بات واقع ہو کہ مقبوض قابض کی ملک ہے ہم خلاصہ یہہ ہی کہ جو چیز لونڈی غلام کے
سوا نقد ہو یا اسباب یا زمین کسی شخص کی قبض اور تصرف مین ہو اور شاہد کا دل گواہی دے کہ یہہ چیز قابض کی مملوک ہے تو اوسکی ملکیت کی گواہی دینا
درست ہی اسواسطے کہ قبض اور تصرف ملک کی بڑی دلیل ہے کیونکہ تمام اسباب مین دلالت قبض ہی پر اکتفا ہوگی اور صورت اوسکی یہہ کہ ایک چیز ایک آدمی کے قبض
تصرف مین دیکھی پھر وہی چیز دوسرے شخص کے ہاتھ مین دیکھی پہلا آدمی اوسکی ملک کا مدعی ہو تو دیکھنے والے کو گواہی دینا جائز ہو کہ وہ چیز پہلے کی ملک ہی اور اگر مقبوض رقیق کبیر ہو کہ اپنی رقیت یا حریت
بیان کر سکتا ہو تو مجرد معاینہ قبض اوسکی مملوکیت کی گواہی جائز نہین اور اگر رقیق ایسا صغیر ہو کہ اپنا حال بیان نہین کر سکتا تو اب وہ متاع کے مانند ہی تو اوس کی مملوکیت
کی گواہی معاینہ قبض سے درست ہی مطلقا اور کہا ہے جو شارح نے جملہ زیادہ کیا کہ علم رقہ سو بلا وجہ ہے اور شارح کو وہم ہوا اور شرنبلالیہ کی عبارت سے مضمون
عبارت مذکورہ کا یہہ ہے رقیق متعبر کبیر سوا یعنی جب تک یہ نجانے کہ وہ رقیق ہے تو معاینہ قبض سے اوسکی رقیت کی گواہی ندے اور غیر معبر مین اوسکی رقیت کی
گواہی دے تو مجھے یعنی معاینہ قبض سے مراد اوسکی یہہ ہی کہ جو غلام اپنے حال کو بیان کر سکتا ہو تو اوسکی مملوکیت کی گواہی ندے معاینہ قبض سے مگر جب کہ اوسکی
رقیت معلوم ہو اور یہہ مطلب شارح کے کلام سے نہین نکلتا تو اگر شارح یون کہتا سوی رقیق یعبر عن نفسہ ولم یعلم رقہ والا فہو کمتاع تو کلام ٹھیک ہوتا انتہی
شرنبلالیہ مین ہے شہادت قلب بالاتفاق شرط ہی اسواسطے کہ علت شہادت مین یقین ہونا اصل ہے تو لتعذر یقین کے وقت شہادت قلبی کے طرف عدول
ہوگی اسواسطے کہ قبض دلیل ہو تامہ بسبب حاصل ہونے گمان ملک کے پھر جب دل نے گواہی ندی تو ظن حاصل نہوا تو مجرد قبض مفید نہوا لہذا علما نے کہا ہی
کہ جب انسان گران قیمت موتی خاکروب کے ہاتھ مین دیکھے یا کتاب جاہل کے پاس دیکھے جسکے آبا و اجداد مین کوئی اہل علم نہین ہوا تو اوسکی ملک کی گواہی
قابض کے واسطے جائز نہین تو معلوم ہوا کہ فقط قبض کافی نہین انتہی اور یہہ شرط کہ شاہد کو دو عادل اسکی خبر ندین کہ چیز مقبوض غیر قابض کی ہی تو اگر خبر
دین تو ملک قابض کی گواہی دینا جائز نہین چنانچہ خلاصہ مین ہے اور ایک عادل کی گواہی شہادت قلبی کی مزیل نہین مگر جب کہ تیرے دل مین یہہ جم جاے
کہ یہہ شخص صادق ہی تو اب تجھکو اول قابض کے واسطے ملک کی گواہی دینا حلال نہین چنانچہ شلبی کے حاشیہ مین ہے خانیہ سے والا لا اور نہین تو نہین یعنی
اگر تیرا دل ملک قابض کی گواہی ندے تو تجھکو اوسکی ملکیت کی گواہی دینا جائز نہین چنانچہ مفصل مذکور ہو چکا ولو عاین القاضی ذلک جاز لہ القضاء
بہ بحر فیہ ای ان ادعاہ المالک والا لا اور اگر قاضی اوسکو یعنی قبض اور تصرف کو معاینہ کرے تو اوسکو حکم دینا قابض کی ملکیت کا جائز ہی کذا فی
البزازیہ یعنی اوس وقت حکم جائز ہے جب کہ مالک اوسکی ملک کا دعوی کرے اور اگر دعوی نکرے تو جائز نہین ہم دعوی ملک کی قید مین شارح صاحب بحر کا تابع ہوا ہے
اور صاحب بحر نے اس قید سے دفع تنافی کی ہی زیلعی کے کلام مین اور بزازیہ اور خلاصہ کے کلام مین زیلعی نے کہا کہ قاضی کو حکم دینا بمعاینہ قبض جائز نہین
خلافا للخلاصۃ والبزازیۃ تو صاحب بحر نے خلاصہ اور بزازیہ کا کلام حصول دعوی پر محمول کیا اور زیلعی کا کلام عدم حصول دعوی پر مفتی ابو السعود نے کہا
کہ اس تکلف کی کچھ حاجت نہین کیونکہ اس مسئلہ مین اختلاف ہی متقدمین اور متاخرین مین متقدمین کے نزدیک قاضی کو حکم دینا اپنے علم سے جائز ہی اور
متاخرین کے نزدیک جائز نہین تو خلاصہ اور بزازیہ کا کلام متقدمین کے مذہب پر مبنی ہے اور زیلعی کا کلام متاخرین کے مذہب پر کذا فی الطحطاوی ولک

فلو فسر الشاہد للقاضی انہ یشہد بالتسامع او بمعاینۃ الید لم تقبل علی الصحیح الا فی الوقف والموت اذا فسر او قال اخبرنا بہ من

انتهى به تقبل على الاصح خلاصة اور اگر شاہد لبتامع قاضی سے بیان کرے کہ اوسکی گواہی تسامع سے ہے یا معاینہٗ قبض سے تو گواہی مقبول نہ ہوگی مگر وقف اور موت میں جبکہ دونو شاہد بیان کرین اور یون کہین کہ ہمکو وقف یا موت کی خبر دی ہے اوسنے جسپر ہمکو عہاد ہے تو بقول اصح گواہی مقبول ہوگی کذا فی الخلاصۃ ہم حموی نے کہا علما نے فرمایا ہے کہ شاہد کو مناسب ہے کہ مطلق گواہی دے اور اوسکی تفسیر نکرے یعنی تسامع یا معاینۂ قبض کو نہ ذکر کرے بل فی العزمیۃ عن الخانیۃ معنی التفسیر ان یقول شهدنا لانا سمعنا من الناس اما لو قالا لم نعاین ذلک ولكنه اشتهر عندنا جازت فی الكل وصححه شارح الوهبانیۃ وغيره بلکہ ور حاشیہ عزمی زادہ مین خانیہ سے منقول ہے کہ معنی تفسیر شہادت بالتسامع یہ ہے کہ شاہد کہین کہ ہمنے گواہی اسواسطے دی کہ نکاح وغیرہ لوگون سے سنا اور اگر یون کہین کہ ہم نے اسکو معاینہ نہین کیا ولیکن وہ ہمارے نزدیک مشہور ہو تو جمیع امور مین شہادت لبتامع جائز ہے اور شارح وہبانیہ وغیرہ نے اس قول کو صحیح کہا ہے ہم شہرت اور سماع من الناس مین فرق یہ ہے کہ شہرت وہ ہے جو سب لوگون مین مشہور ہو یا اکثر مین اور سماع من الناس مین یہ بات حاصل نہین کذا فی الطحطاوی واللہ تعالے اعلم **باب القبول وعدمه** ای من یجب علی القاضی قبول شهادته ومن لم یجب الا من یجب قبولها ولا یعتبر تصحیح شهادة الفاسق مثلا لما حققه المصنف تبعا لیعقوب باشا وغيره یہ باب ہے قبول شہادت اور عدم قبول مین یعنی کس شخص کی شہادت قبول کرنا قاضی پر واجب ہے اور کسکی واجب نہین نہ یہ کہ کسکی شہادت کا قبول کرنا صحیح ہے اور کس کی نہین بسبب صحیح ہونے قضا کے فاسق کی شہادت سے مثلا اور حالانکہ عدم قبول شہادت کا مذکور ہے چنانچہ اسکو مصنف نے اپنی شرح مین باتباع یعقوب باشا وغیرہ کے ذکر کیا ہے **تقبل من اهل الاهواء** ای اصحاب بدع لا تكفر کجبر وقدر ورفض وخروج وتشبيه وتعطيل وكل منهم اثنتا عشرة فرقة فصاروا اثنتين وسبعين مقبول ہے گواہی اہل ہوی کی یعنی اہل بدعات کی جو منسوب بکفر نہین چنانچہ جبر اور قدر اور رفض اور خروج اور تشبیہ اور تعطیل اور ہر ایک ان چھہ مذہبون کے بارہ فرقے ہین تو اہل بدعات کے بہتر فرقے ہوگئے ہم ہوی عبارت ہے خواہش مذموم سے اور مراد اس سے ایک فرقہ معین نہین بلکہ جو مخالف سنت کے ہو بتاویل فاسد وہ اہل ہوی سے ہے مغرب مین ہے کہ اہل اہواء وہ لوگ ہین جو طریقہ اہل سنت اور جماعت سے پھر گئے ہون اور اہل قبلہ ہون یعنی آپ کو مسلمان کہتے ہون اونکی گواہی اسواسطے مقبول ہوئی کہ اونکا فسق اعتقادی ہے اور بدعت مین اسکو نہین ڈالا مگر اسکے تدین نے یعنی اپنے نزدیک حق جانکر اوسنے بدعت اختیار کی بخلاف فسق من حیث التعاطی کے انتہے یعنی فاسق اعتقادی متہم بکذب نہین بخلاف فاسق فعلی کے کہ وہ متہم بکذب ہے لہذا اوسکی گواہی مقبول نہین جبریہ وہ فرقہ ہے جو قدرت عبد کی نفی کرے اور قدریہ وہ ہے جو حق تعالے کی قضا اور قدر کی نفی کرے اور کہے کہ عبد اپنے افعال کا خالق ہے اور رافضے فرقہ مشہور ہے اور خوارج وہ لوگ ہین جو حضرت علی اور طلحہ اور زبیر اور معاویہ کو کافر کہین معاذ اللہ اور اہل تشبیہ وہ ہین جو خالق مین مخلوق کی صفات ثابت کرین اور قہستانی مین مرجیہ کا ذکر ہے مرجیہ وہ فرقہ ہے جو کہے کہ ایمان کے ساتھ کوئی گناہ ضرر نہین کرتا اور اہل تعطیل اور معطلہ وہ فرقہ ہے جو حق تعالی کی ذات پاک کو صفات سے خالی اعتقاد کرے قہستانی نے کہا کہ اہل ہوی مین سے جن کی تکفیر ثابت ہے چنانچہ مجسمہ اور خوارج اور غلاۃ روافض اور جو خلق قرآن کے قائل ہین اونکی شہادت مسلمین پر مقبول نہین انتہے تو شارح نے ان فرقون کو اہل ہوی کے بیان مین شمار کیا ہے نہ یہ کہ ان سب فرقون کی گواہی مقبول ہے چنانچہ کلام بحر الرائق اسپر دلالت کرتا ہے کہ اصول ہوی چھہ ہین پیر شارح نے نہ فرقہ ستہ کو ذکر کیا کذا فی الطحطاوی بتصرف **الا الخطابية** صنف من الروافض یرون الشهادة لشیعتهم ولكل من حلف انه محق فردهم لا لبدعتهم بل لتهمة الكذب ولم یبق لمذهبهم ذکر بحر اہل ہوی کی گواہی مقبول ہے سوا خطابیہ کی وہ ایک قسم ہین روافض سے جائز جانتے ہین گواہی اپنے شیعون کے واسطے اور ہر اوس شخص کے واسطے جو قسم کھائے کہ مین حق پر ہون تو اونکی شہادت کا مردود ہونا اونکی بدعت کے سبب سے نہین بلکہ کذب کی تہمت کے سبب سے ہے اور اونکے مذہب کا ذکر باقی نہین رہا کذا فی البحر یعنی اوس مذہب والا کوئی باقی نہین رہا ہم خطابیہ نسبت ہے ابو الخطاب محمد بن وہب اجدع یا محمد بن ابی زینب اسدی اجدع کے طرف ابو الخطاب نے کوفہ مین خروج کیا اور عیسے بن موسی بن علی بن عبد اللہ بن عباس سے لڑا اور امام جعفر صادق کی اطاعت کے طرف دعوت کی اور یہہ دعوی کیا کہ علی مرتضی خدای اکبر ہین اور

باب القبول وعدمه

جعفر صادق خدا ہیں منصور کو نبی ہیں یعنی دیا گیا خطابیہ کی سو شہادت فقط بدعت سے اسواسطے نہیں کہ محض بدعت قابل تکفیر کے نہیں بشرطیکہ اپنے دین کے مانند اعتقاد نہ رکھتے ہوں کذا فی الطحطاوی ومن الذمی لو عدلا فی دینہم جوہرہ علی مثلہ الا فی خمس مسائل علی ما فی الاشباہ اور ذمی کی گواہی اسکے مانند دوسرے ذمی پر مقبول ہے اگرچہ عادل ہو اپنے دین میں کذا فی الجوہرہ مگر پانچ صورتوں میں ذمی کی گواہی ذمی پر مقبول نہیں جو اشباہ میں ہیں منجملہ مسائل خمس ایک یہ ہے کہ دو نصرانی ایک نصرانی کے مسلمان ہوجانیکی گواہی دیں اور وہ انکار کرتا ہو تو گواہی مقبول نہیں اور عنقریب اسلام پر گواہی مقبول ہوگی اور اسکے اسلام لانے پر زبردستی کیجائیگی دوم جب کہ دو ذمی نصرانی میت پر گواہی دیں اور وہ مسلم کا دین ہو اور ترکہ ادا میں کفایت نہ کرتا ہو سوم جب کہ ذمیکی خریدہ پر مسلم کو گواہی دیں اور مسلم منکر ہو چہارم جب کہ چار شخص گواہی دیں نصرانی پر کہ اوس نے عورت مسلمان سے زنا کیا مگر در صورتیکہ اکراہ سے کیا ہو پنجم مسلمان نے ایک غلام کا دعوی کیا جو کافر کے پاس ہے اور کافروں نے گواہی دی کہ وہ اوسکا غلام ہے اور غلام نے مسلم قاضی نے اوسکا حکم دیا ہو وتبطل باسلامہ قبل القضاء وکذا بعدہ لو بعقوبۃ کقود بحر اور باطل ہوجاتی ہے ذمی کی گواہی اوس کے مسلمان ہوجانیسے قبل قضا کے اور اسیطرح بعد قضا بھی باطل ہوجاتی ہے اگر عقوبت کی گواہی ہو چنانچہ قصاص کذا فی البحر ھ اگر ذمی مشہود علیہ مسلمان ہوجائے تو گواہی باطل ہوجائیگی کیونکہ اگر اوس گواہی پر حکم دے تو لازم آتا ہے مسلمان پر حکم کیا کافر کی گواہی سے اور یہ جائز نہیں وان اختلفا ملۃ کالیہود والنصاری ذمی کی گواہی ذمی پر مقبول ہے اگرچہ شاہد اور مشہود علیہ کا دین مختلف ہو چنانچہ یہود اور نصاری اسواسطے کہ کل کفر ملت واحدہ ہے والذمی علی المستامن لا عکسہ اور مقبول ہے ذمی کی گواہی مستامن پر نہ برعکس یعنی مستامن کی گواہی ذمی پر مقبول نہیں کیونکہ ذمی افضل ہے مستامن سے اسواسطے کہ دار الاسلام میں رہتا ہے وکالمرتد علی مثلہ فی الاصح اور نہ مرتد کی گواہی مقبول ہے واسطے دوسرے مرتد پر مقبول اصح وتقبل منہ علی مستامن مثلہ مع اتحاد الدار لان اختلاف دارہما یقطع الولایۃ کما یمنع التوارث اور مقبول ہے مستامن کی گواہی ویسے دوسرے مستامن پر ایک ملک میں رہنے کے ساتھ یعنی جب کہ دونوں ایک ہی ملک کے رہنے والے ہوں اسواسطے کہ دونوں کا ملک مختلف ہونا قاطع ولایت ہے جیسے توارث کا مانع ہے مثلا ایک مستامن فرنگ کا ہو اور دوسرا حبش کا اور دونوں دار الاسلام میں ہوں تو ایک کی گواہی دوسرے پر مقبول نہیں اور اسیطرح ایک دوسریکا وارث بھی نہوگا اور ملک مختلف ہونا ہے باعتبار اختلاف سلطنت وحکومت کذا فی البحر وتقبل من عدو بسبب الدین لانہا من التدین بخلاف الدنیویۃ فانہ لا یامن من التقول علیہ کما سیجئ اور مقبول ہے گواہی دشمن دینی کی اسواسطے کہ عداوت دینی بسبب دینداری کے ہے بخلاف عداوت دنیوی کے کہ اسمیں اطمینان نہیں دروغ گوئی سے چنانچہ آگے آویگا اسی باب میں ھ یعنی عداوت دینی ہوتی ہے بسبب کمال دینداری اور عدالت کے اسواسطے کہ عداوت کاہے واجب ہوتی ہے اسطرح پر کہ ایک شخص کو مرتکب خلاف شرع دیکھے اور اوسکے منع کرنے سے وہ باز نہ رہے ولہذا شہادت مسلم کی کافر پر مقبول ہے باوجودیکہ دونوں میں عداوت دینی ہے کذا فی البحر واما الصدیق لصدیقہ فتقبل الا اذا کانت الصداقۃ متناہیۃ بحیث یتصرف کل فی مال الآخر فتاوی المصنف معزیا لمعین الحکام اور دوست کی گواہی دوست کیواسطے مقبول ہے مگر جب کہ دوستی نہایت مرتبہ ہو اسطرح پر کہ تصرف کرتا ہو ہر دوست دوسرے دوست کے مال میں تو اب مقبول نہیں چنانچہ مصنف کے فتاوی میں ہے معین الحکام کیطرف منسوب ومن مرتکب صغیرۃ بلا اصرار ان اجتنب الکبائر کلہا وغلب صوابہ علی صغائرہ درر وغیرہا قال وہو معنی العدالۃ اور مقبول ہے گواہی اسکی جو مرتکب صغیرہ ہو بلا اصرار بشرطیکہ جمیع کبائر سے پرہیز کرتا ہو یا صواب اوسکا غالب ہو اوسکے صغائر پر یعنی خطا پر کذا فی الدرر وغیرہا صاحب درر نے کہا اور یہی مذکور معنے عدالت ہیں ھ تو اگر گناہ صغیرہ پر اصرار کرے یا اوسکے کرنے سے خوش ہو یا اوسکو ہلکا جانے یا عالم ہو اور لوگ اوسکی پیروی کرتے ہوں تو وہ صغیرہ اب کبیرہ ہوگیا فتح القدیر میں کہا بہتر قول وہ ہے جو ابو یوسف سے تفسیر عادل میں یوں منقول ہے کہ کبیرہ گناہ نہ کرے اور صغیرہ پر اصرار نہ کرے اور پردہ پوشی کیا ہو پردہ دری سے اور صواب اوسکا اکثر ہو خطا سے اور مروت اوسکی ظاہر ہو اور استعمال صدق اور مجتنب کذب ہو باعتبار دیانت اور مروت کے قہستانی نے کہا کہ جو مجتنب ہو کبائر سے اور سو نیکیاں کرے اور صغائر ہو منجرہ تو وہ عادل ہے اور اگر ایک نیکی کرے اور دو گناہ صغیرہ تو وہ عادل نہیں کذا فی الطحطاوی وفی الخلاصۃ کل فعل یرفض المروۃ والکرم

فاقول ابن کمال اور خلاصہ مین ہی کہ جو شخص کہ مروت اور کرم کو چھوڑا ہو وہ کبیرہ گناہ ہی اور ثابت رکھا ہی اس قول کو ابن کمال نے ہم فتح القدیر مین اسپر
اعتراض کیا ہی کہ یہ قول منضبط اور صحیح نہین لہذا محشی نے کہا کہ ترک مروت و کرم کبیرہ نہین ہو سکتا مگر من حیث منع شہادت کذا فی الطحطاوی قال و
متی ارتکب کبیرۃ سقطت عدالتہ ابن کمال نے کہا اور جب کہ مسلم مرتکب کبیرہ کا ہوا اوسکی عدالت ساقط ہو گئی ہم حموی نے کہا مگر زوال
عدالت کا اوسوقت حکم ہوگا جب کہ کبیرہ مرتبہ ظہور مین پہنچے و لہذا شرب محرم مین اوپر شرط ہی اور قہستانی مین خلاصہ سے ہی کہ مختار یہ ہی کہ کبائر سے
اصرار سے مجتنب ہو تو اگر ایکبار مرتکب کبیرہ ہوا تو اوسکی شہادت مقبول ہے ومن اقلف لو من عذر والا لا و بہ نأخذ بحر اور غیر مختون کی
گواہی مقبول ہے اگر ترک ختنہ عذر سے ہو اور اگر بلا عذر ہو تو گواہی مقبول نہین اور اسی قول کو ہم لیتے ہین کذا فی البحر ہم عذر یہ کہ ختنہ ترک کرے اپنی
جان کے تلف ہو جانے سے اور جیسے اوسکی شہادت مقبول ہے ویسے ہی اوسکی امامت بھی صحیح ہی اور ختنہ کے وقت مین اختلاف ہی خلاصہ مین
کہا مختار یہ ہے کہ ابتداء وقت ختنہ سات برس ہین اور آخر وقت بارہ برس ہین کذا فی المنح والا فتحرز بشی من المنکر اثم کفر ابن
کمال اور خوش طبعی اور ہنسی کرنا سات کسی چیز احکام شرعی سے کفر ہی ذکرہ ابن کمال وخصی واقطع اور گواہی مقبول ہے خوجہ اور دست بریدہ
کی ہم اسواسطے کہ خوجی کا عضو ظلم سے کاٹا گیا جیسے کسیکا ہاتھ کوئی کاٹ ڈالے اور جسکا ہاتھ چوری مین کاٹا گیا اوسکی گواہی اوسوقت مقبول ہی جب کہ وہ
عدل ہو کذا فی الطحطاوی و ولد الزنا ولو بالزنا خلافا لمالک اور ولد الزنا کی گواہی مقبول ہے اگرچہ وہ زنا کی گواہی دے بخلاف امام مالک کے مذہب
کے ہم اسواسطے کہ فسق والدین فسق ولد کا موجب نہین جیسے کفر والدین کذا فی المنح وخنثی کانثی لو مشکلا والا فلا اشکال اور خنثی عورت کی
مانند ہو اگر خنثی مشکل ہو اور اگر خنثی مشکل نہو تو کچھ اشکال نہین ہم شرنبلالیہ مین ہے کہ خنثی مشکل جمیع احکام مین عورت کی مانند ہی تو اوسکی گواہی
دوسری عورت کے ساتھ برابر ایک مرد کے ہو گی اور اگر خنثی مشکل نہو یعنے اگر علامت مردی غالب ہی تو اوسکا مرد کا حکم ہے اور نہین تو عورت کا
وعتیق لمعتقہ وعکسہ لاللتہمۃ لما فی الخلاصۃ شہدا بعد عتقہما ان الثمن کذا عند اختلاف بائع ومشتر لم تقبل
لجرہ المنفعۃ باثبات العتق اور غلام آزاد کی گواہی آزاد کرنیوالیکے واسطے اور آزاد کرنے والیکی گواہی غلام آزاد کے واسطے مقبول ہے کیونکہ سبب
تہمت کے مقبول نہین اسواسطے کہ خلاصہ مین ہے کہ بائع اور مشتری کے اختلاف ثمن کے وقت دو غلامون نے اپنے آزاد ہونیکے بعد یہ گواہی دی کہ
ثمن اسقدر تہا تو گواہی مقبول نہو گی بسبب کہینچنے منفعت کے اثبات عتق سے ہم جر منفعت کی وجہ یہ ہے کہ اگر دونون کی شہادت نہوتی تو بائع اور مشتری
دونون قسم کہاتے اور بیع فسخ ہو جاتی تو عتق باطل ہوتا عتیق کی گواہی معتق کے واسطے اسواسطے مقبول ہے کہ شریح نے قنبر کی گواہی علی مرتضی کے
واسطے قبول کی تہی اور قنبر اونکے غلام آزاد تہے کذا فی الطحطاوی ولاخیہ وعمہ ومن محرم رضاعا او مصاہرۃ الا اذا اشتد الخصومۃ
وخاصمہم معہ علی ما فی القنیۃ اور مقبول ہی گواہی بہائی کی اپنے بہائی کیواسطے اور بہتیجے کی اپنے چچا کیواسطے اور محرم رضاعی یا سسرالی رشتے کی محرم
گواہی مقبول ہے مگر جب کہ نہایت جہگڑا ہوا ور شاہد جہگڑتا ہو مدعی کے ساتھ تو گواہی مقبول نہین چنانچہ قنیہ مین ہے ہم محرم رضاعی جیسے رضاعی
بیٹا اور سسرالی رشتے کی محرم جیسے خوشدامن اور زوجہ کی بیٹی دوسرے زوج سے اور دادا اور سوتیلی ماں اور ربیب اشخاص مذکورین کی گواہی اسواسطے درست ہے
کہ املاک ہر ایک کی جدا جدا ہوتی ہین اور ایکدوسرے کے مال مین تصرف نہین کرتا تو محل تہمت نہین ہی بخلاف شہادت قرابت ولاد لیکن جب کہ شاہد
مدعی کے ساتھ خصومت کرتا پہرے تو گواہی مقبول نہو گی کیونکہ وہ اب مدعا علیہ کا گویا مخاصم ہو گیا وفی الخزانۃ تخاصم الشہود والمدعی علیہ
تقبل لو عدولا اور خزانہ مین ہی کہ تخاصم شہود اور مدعا علیہ مین گواہی مقبول ہے اگر شاہد عادل ہون ہم یہ قول قنیہ کے ظاہرا مخالف ہی صاحب بحر نے
توفیق بین القولین کے واسطے اسکو قنیہ کو عدم عدالت مدعی پر محمول کیا ہے یا عدم کثرت مساعدت پر واللہ تعالے اعلم وذمی کافر علی عبد کافر مولاہ مسلم او علی
وکیل حربی کافر موکلہ مسلم لا تجوز وعکسہ لقیامہا علی مسلم قصدا او فی الاول ضمنا اور مقبول ہے گواہی کافر ذمی کی اوس غلام کافر پر
جسکا مولی مسلم ہے یا اوس وکیل حربی کافر پر جسکا موکل مسلمان ہو نہین جائز ہی اسکے عکس بسبب قائم ہونے شہادت کا فرکے مسلم پر قصدا اور اول مین

سلہ خنثی مشکل اوسکو کہتے ہین جو دونو علامتین رکھتا ہو اور کسی کو غلبہ نہو ۱۲

قیام شہادت ضمنا ہو۔ قصدا اور ضمنا جائز ہے نہ قصدا ہم بعکس یہہ ہو کہ گواہی دے کافر اوس مسلمان غلام پر جسکا مولے کافر ہے کذا فی المحیط۔ وتقبل
علی ذمیٍّ میتٍ وصیّہٗ مسلم ان لم یکن علیہ دین لمسلم جیسا اور مقبول ہے گواہی کافر کی اوس ذمی میت پر جسکا وصی مسلمان ہے بشرطیکہ میت پر
کسی مسلمان کا دین نہو کذا فی البحر وفی الاشباہ لاتقبل شہادۃ کافر علی مسلم الا تبعا کما او ضرورۃ فی مسئلتین فی الایصاء شہد کافران
علی کافر انہ اوصی الی کافر واحضر مسلما علیہ حق للمیت وفی النسب شہدا ان النصرانی ابن المیت فادعی علی مسلم بحق
وہذا استحسان ووجہہ فی الدرر اور اشباہ میں ہے کہ کافر کی گواہی مسلم پر مقبول نہیں مگر کافر کے ساتھ ہو کر چنانچہ مذکور ہو چکا مسلم
کی گواہی جبکہ کافر ہیں یا کافر کی گواہی مسلم پر بضرورت مقبول ہے دو مسئلوں میں وصیت کرنے میں چنانچہ دو کافروں نے ایک کافر پر یہہ گواہی دی کہ
اوسنے دوسرے کافر کو وصی کیا ہے اور وصی نے اوس مسلم کو حاضر کیا جس پر میت کا حق ہے اور نسب میں بضرورت مقبول ہے چنانچہ دو کافروں نے
گواہی دی کہ یہہ نصرانی میت کا بیٹا ہے سو اوسنے مسلم پر حق میت کا دعوی کیا اور یہہ استحسان ہے اور وجہ استحسان درر میں مذکور ہے وجہ استحسان یوں
مذکور ہے کہ مسلمین نصاری وغیرہم کفار کی موت میں موجود نہیں ہوتے اور وصیت اکثر موت کے قریب ہوتی ہے اور ثبوت نسب کا سبب نکاح ہے اور
اہل اسلام کفار کے نکاح میں نہیں ہوتے تو اگر نصاری کی شہادت مسلم پر اثبات ایصا میں جو موت پر مبنی ہے اور نسب میں جسکی بنا نکاح پر ہے مقبول نہو تو وہ حقوق
ضائع ہو جاویں جو ایصا سے متعلق ہیں تو گواہی بضرورت مقبول ہے جیسے دایہ کی گواہی بضرورت مقبول ہے انتہے شرنبلالی نے کہا کہ ظاہر قبول شہادت
اوس صورت میں ہے جب کہ مسلم دین کا مقر اور وصیت کا منکر ہو تو دونوں کی گواہی مقبول ہوگی کیونکہ یہہ نصرانی میت پر گواہی ہے اور اگر
مسلم منکر ہو دین کا تو دونوں کی گواہی اوسپر کیونکر مقبول ہوگی اور صورت نسب کا بھی وہی محل ہے جب کہ مسلم دین کا مقر اور نسب کا منکر ہو کذا فی
الحاوی والعمال للسلطان اور عمال سلطانی کی گواہی مقبول ہے عمال بضم عین و تشدید میم عامل کی جمع ہے عمال سے مراد وہ لوگ ہیں جو
حقوق واجبہ مثل خراج وغیرہ کے رعایا سے لیتے ہیں یہی قول ہے جمہور کا اسواسطے کہ نفس عمل فسق نہیں کہ بعضے اصحاب کبار عامل تھے کذا فی
الحاوی الا اذا کانوا اعوانا علی الظلم فلا تقبل شہادتہم لغلبۃ ظلمہم کرئیس القریۃ والجابی والصراف والمعرفین
فی المراکب والعرفاء فی جمیع الاصناف ومحضر قضاۃ العہد والوکلاء المفتعلۃ والصکاک وضمان الجہات کمقاطعۃ سوق
النخاسین حتی حل لعن الشاہد لشہادتہ علی باطل فتح وبحر مگر جب کہ عمال سلطانی ظلم اور ستم کے مددگار ہوں تو اونکی گواہی
بسبب غلبہ ظلم کے جیسے رئیس قریہ یعنی زمیندار کی گواہی مقبول نہیں بسبب اوسکی ستمگاری کے اور خراج جمع کرنے والے کی یعنی جو ظلم سے خراج جمع کرے
اور صراف کی اور جہازوں کے معرفین کی یعنی جو تجار اہل جہاز اور مشتریوں میں شناسائی کرواتے ہیں اور جمیع اقسام اہل حرفہ کے چودہری اور مہتر کی
اور اوسکی گواہی جو قاضیان زمانہ کے پاس اہل مقدمات کو رجوع کرے اور بناوٹ کے وکیلوں کی گواہی اور قبالہ نویسوں کی اور جہات کے ضامن لینے والوں کی
گواہی مقبول نہیں مانند اون لوگوں کے جو شہروں کے بازار نخاس کے بند کو بطور مقاطعہ حاکم سے لیتے ہیں یہانتک کہ شاہد پر لعنت کرنا حلال ہے
بسبب اوسکی گواہی دینے کے باطل پر کذا فی الفتح والبحر صراف سے وہ صراف مراد ہے جسکے پاس لوگ اپنا مال رکھا دیں اور وہ خوشی سے رکھے اور عرفاء سے
مراد پیشہ وروں کے رئیس اور محضر قضاۃ عہد کی گواہی بسبب رشوت خواری اور عدم مروت کے مقبول نہیں اور وکلاء مفتعلہ سے شاید وہ لوگ مراد ہیں جو
دعاوی اور خصومات میں ذمہ دار ہو جاتے ہیں تو اونکی گواہی بسبب قلت مبالات اور رشوت خواری کے مقبول نہیں اور اونکو مفتعل اسواسطے کہا کہ لوگ اونکی
جعل سازی اور حیلہ بازی سے اپنی غرض میں اعانت چاہتے ہیں اور لوگ حقیقت کا قصد نہیں کرتے اور صکاک بضم صاد مہملہ جمع ہے صکاک بفتح صاد کی
یعنی کاتب قبالہ و قبالہ نویس اونکی گواہی اسواسطے مقبول نہیں کہ وہ لکھتے ہیں کہ فلانے نے خرید کیا اور بیچا اور ضامن درک ہوا اور جمیع پر قبضہ کیا
اگرچہ مضمون واقع نہوں اور کتابت مانند تحریر کے ہے لیکن اگر کاتب غالب الصلاح اور تحقیق کرکے لکھتا ہو تو مقبول الشہادۃ ہے اور ضمان بضم ضاد معجمہ و
تشدید میم جمع ہے ضامن کی فتح القدیر میں ہے اور گواہی مقبول نہیں بسبب اقرار باطل اور فعل باطل پر گواہی دینے اور اسکے جو سوق نخاسین کو بطور مقاطعہ

الباب۔ یعنی اوسکے وثیقہ پر گواہی لکہتا ہی مشائخ نے کہا کہ اگر گواہی دین تو اون پر لعنت کرنا حلال ہے کیونکہ وہ باطل پر شہادت ہی سو کیا حال اون لوگون کا ہی جو شریک ہین سلطان سے جو ظلمان جہات اور اجارات فاسدہ پر گواہی دیتے ہین انتہی تماسین یہی مطلب ہی اور بعضی کتب مین بجای مجبی نخاس ہے یعنی بائع دواب ورقیق کذا فی الطحاوی وفی الوہبانیۃ امیر کبیر ادعی فشہد لہ عمالہ ونوابہ ورعایاہ لا تقبل کشہادۃ المزارع لرب الضیعۃ الا مر خفی اور وہبانیہ مین ہی امیر کبیر نے دعوی کیا سو اوسکے عمال اور نوابون نے اور عمال کی رعایا نے اوسکے واسطے گواہی دی تو مقبول نہین جیسے مزارع کی گواہی زمین والے کے حق مین مقبول نہین ہم عمال اور رعایا کی گواہی بسبب جہالت کے اور بسبب گنہگاری کے امیر کے خوف سے مقبول نہین وقیل اراد بالعمال المحترفین ای عرفتہم لاتعرف بہ وہی حرفۃ آبائہ واجدادہ والا فلا مروۃ لہ لو حرفۃ فلا شہادۃ لہ لما عرف فی حد العدالۃ فیہ واقرہ المصنف اور بعضون نے کہا کہ عمال مقبول الشہادۃ سے پیشہ ور مراد ہین یعنے وہ پیشہ جو اوسکے لائق ہو یعنی جو پیشہ وہ اوسکے باپ دادون کا پیشہ ہو اور اگر اوسکا پیشہ نالائق سے باپ دادا کے مخالف تو اوس پیشہ ور مین مروت اور جوانمردی نہین اگر اوسکا پیشہ رذیل اور ذلیل ہے تو اوسکی گواہی بہی جائز نہین اسواسطے کہ مروت کا داخل ہونا عدالت مین معلوم ہو چکا کذا فی النہر اور ثابت رکہا ہی اسکو مصنف نے اپنی شرح مین ہم فتح القدیر مین ہی کہ ترک مروت مسقط عدالت ہی مروت کی تفسیر مین بعضون نے یون کہا کہ انسان ایسا فعل نکرے جس سے اوسکا مرتبہ اہل فضل کے نزدیک گہٹ جاوے اور بعضون نے کہا کہ مروت عبارت ہی روش نیک اور حفظ لسان اور اوسکی عقل کے اجتناب سے اور ہر خلق دنی کے ارتفاع سے انتہی لاتقبل من اعمی ای لایقضی بہا ولو قضی بہا وعمی قبلہ مطلقا مالو عمی بعد الاداء قبل القضاء وما جاز بالسماع خلافا للثانی مقبول نہین گواہی اندہے کی مطلقا یعنی اندہے کی گواہی سے قاضی حکم ندے اور اگر حکم دیگا تو صحیح اور مصنف کا مطلقا کہنا عام ہی اوس صورت کو کہ شاہد اندہا ہو گیا بعد ادای شہادت قبل قضا کے اور اس صورت کو جسمین شہادت بتسامع جائز ہی بخلاف ابو یوسف کے یعنی اونکے نزدیک تسامع کی شہادت جائز ہے ہم عدم سماع شہادت اعمی کی علت یہہ ہی کہ ادای شہادت مین اشارہ سے تمیز کی حاجت ہی مشہود لہ اور مشہود علیہ کے درمیان مین اور اندہا امتیاز نہین کر سکتا مگر آواز سے تو خوف ہی کہ اوسکو کچہ خصم تلقین کر دے اسواسطے کہ ایک آواز دوسری آواز سے مشابہ ہو جاتی ہے وافاد عدم قبول الاخرس مطلقا بالاولی اور مصنف نے عدم قبول شہادت اخرس کا مطلقا افادہ کیا بطریق اولے ہم گونگے کی گواہی مطلقا مقبول نہین خواہ اوسمین شہادت ہو جسمین تسامع کافی ہے یا اوسکے غیر مین خواہ باشارہ ہو خواہ بکتابت اور اولویت افادہ کی وجہ یہہ ہی کہ اخرس کو مطلقا بیان کی طاقت نہین بخلاف اعمی کے کذا فی الطحاوی ومرتد ومملوک ولو مکاتبا او مبعضا اور مرتد اور غلام کی گواہی مقبول نہین اگرچہ غلام مکاتب یا اوسکا نصف یا ثلث آزاد ہو وصبی ومغفل ومجنون الا فی حال صحتہ اور صغیر اور بہت غافل اور دیوانے کی گواہی مقبول نہین مگر دیوانے کی حالت صحت مین گواہی مقبول ہے ہم محیط مین ہی کہ جو ایک ساعت مجنون ہو جاتا ہو اور دوسری ساعت ہوشیار ہوتا ہو سو حالت صحت مین گواہی دے تو مقبول ہے کہ یہہ بمنزلہ بیہوشی کے ہی ہم تو معلوم ہوا کہ معتوہ مجنون سے ہی کذا فی الطحاوی الا ان تحملا فی الرق والتمیز وادیا بعد الحریۃ ولو لمعتقہ کما مر وبعد البلوغ مگر یہہ کہ غلام اور صغیر ملک اور تمیز کی حالت مین تحمل شہادت کرین اور بعد آزادی اور بلوغ کے ادای شہادت کرین تو گواہی مقبول ہے اگرچہ غلام آزاد اپنے آزاد کرنیکے حق مین گواہی دے چنانچہ مذکور ہو چکا وکذا بعد الابصار والاسلام والتوبۃ عن فسق وطلاق زوجۃ لان المعتبر حال الاداء شرح تکملہ اور ایسے گواہی اندہے کی مقبول ہی بعد بینائی کے اور کافر کی بعد اسلام کے اور فاسق کی بعد توبہ کے اور زوج کی بعد طلاق زوجہ کے اسواسطے کہ معتبر ادای شہادت کا حال ہی کذا فی شرح التکملہ ہم عطف اسکا مقتضی ہی کہ اگر تحمل کے وقت اعمی ہو اور ادا کے وقت بصیر تو گواہی مقبول ہے حالانکہ ایسا نہین ہی اسواسطے کہ مذکور ہو چکا کہ بصارت شرط تحمل ہے اور باقی مسائل مذکورہ مین حکم صحیح ہی کذا فی الحلبی وفی البحر متی حکم بردۃ لعلۃ ثم زالت فشہد بہا لم یقبل الا اربعۃ عبد وصبی واعمی وکافر علی مسلم اور بحر الرائق مین ہی جب کہ شاہد کی گواہی بحکم قاضی مردود ہو کسی علت کے سبب پہر وہ علت

بالغ ہوجاوے پھر شاہد اوسی مقدمہ مین گواہی دے تو مقبول نہوگی مگر چار شخصون کی گواہی مقبول ہے بعد رد کے غلام اور صغیر اور اعمیٰ اور کافر کی مستور ہے جو
اعمیٰ کی قید اسواسطے لگائی گئی کہ ذخیرہ ثانیہ مین اسکی گواہی مقبول ہے بعد رد شہادت کے عدم قبول کو مطلق اسواسطے کہا کہ اگر ایک حاکم نے شوہر کی گواہی
ایک حادثہ مین رد کر دی تو دوسرے حاکم کو اوسکی گواہی اس حادثہ مین قبول کرنا جائز نہین اگرچہ اوسکے نزدیک شاہد عادل ہو جیسے فتاویٰ وغیرہ مین ہے
پانچ شخصون کے استثنا سے معلوم ہوا کہ شہادت زوج کی اور عبد اور محدود فی القذف اور متہم اور فاسق کی بعد رد شہادت مقبول نہین ہے اور قبول شہادت اعمیٰ بعد
اس کے قبول ہے کہ تحمل اور ادای شہادت حال بصارت مین ہوا اور تحمل اور ادا کے درمیان نابینائی واقع ہوگئی اور یہی پر شارح کا قول سابق محمول ہے
یعنی اگر ابتدا بصارۃ و اسلام کذا نے الطحاوی ولذا خالف الکمال احد الزوجین مع الاربعة یعنی اور داخل کرنا کمال الدین بن ہمام کا احد الزوجین کو
اشخاص اربعہ کو بیچ کے ساتھ سہو ہو جنانچہ منح الغفار مین تعقب کر دیا و محدود فی قذف تمام الحد و قیل بالاکثر وان تاب بحکم لکن یبیعہ
نفسہ فتح لان الرد من تمام الحد بالنص اور اسکی گواہی مقبول نہین جسپر پوری حد قذف ماری گئی اور بعضون کے نزدیک اکثر حد اگرچہ محدود
فی القذف نے توبہ کی ہو اپنی دروغگوئی ظاہر کر کے کذا نے الفتح اسواسطے کہ رد شہادت منجملہ کمال حد قذف کے ہے نص قرآنی سے ہم قاذف کے
حق مین قرآن مجید مین ارشاد ہوا وَالَّذِينَ يَرْمُونَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَأْتُوا بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ فَاجْلِدُوهُمْ ثَمٰنِينَ جَلْدَةً وَلَا تَقْبَلُوا لَهُمْ
شَهَادَةً أَبَدًا وَأُولٰئِكَ هُمُ الْفٰسِقُونَ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ وَأَصْلَحُوا فَإِنَّ اللّٰهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ یعنی جو حرامکاری کا عیب
لگاتے ہین محصنات کو پھر چار گواہ نہ لاوین تو انکو اسی کوڑے مارو اور انکی گواہی کبھی قبول نکرو اور وہ لوگ فاسق ہین مگر جن لوگون نے توبہ کی بعد اسکے اور
نیکوکاری کی تو البتہ اللہ غفور رحیم ہے تو ظاہرا عطف ولا تقبلوا کا فاجلدوا پر دلالت کرتا ہے کہ عدم قبول شہادت حد کے اندر داخل ہے
اسواسطے کہ عدم قبول شہادت مؤلم اور دردناک ہے کوڑے مارنیکے برابر اور قید تابید اسکی مؤید ہے واللہ تعالیٰ اعلم والاستثناء منصرف لما
یلیہ وہو قولہ واولئک هم الفسقون اور استثنا راجع ہے متصل جملہ سے وہ جملہ یہ ہے واولئک هم الفاسقون ہم استثنا یعنی الا الذین تابوا راجع
ہے واولئک هم الفاسقون کے طرف نہ ولا تقبلوا لهم شهادة ابدا کی طرف اسواسطے کہ علم اصول مین ثابت ہوچکا ہے کہ استثنا جب کہ جمل متعاطفہ کے بعد
واقع ہو تو اخیر جملہ کی طرف راجع ہوتا ہے مگر جب کہ دلیل قائم ہو رجوع الی الکل کی تو سب کی طرف راجع ہوگا چنانچہ آیت محاربین مین ہے اور امام شافعی اور مالک
اور احمد کے نزدیک محدود فی القذف کی گواہی بعد توبہ کے مقبول ہے وتائب فی الفتح الا ان یحد کافرا فی القذف فیسلم فتقبل وان ضرب اکثرہ
بعد اسلامہ علی الظاهر بخلاف عبد حد فعتق لم تقبل مگر یہ کہ کافر پر حد قذف ماری جاوے پھر وہ مسلمان ہوجاوے تو اوسکی گواہی مقبول ہوگی
اگرچہ اکثر حد قذف بعد اوسکے مسلمان ہونیکے ماری جاوے بموجب قول ظاہر الروایۃ بخلاف اوس غلام کے جسپر حد قذف ماری گئی پھر وہ آزاد ہوگیا
تو اوسکی گواہی مقبول نہوگی ہم کافر اور غلام مین وجہ فرق یہ ہے کہ کافر نے اہلیت شہادت تھی تو اوسکی رد شہادت منجملہ تمامی حد ہوئی اور بعد اسلام کے
دوسری قسم کی اہلیت شہادت پیدا ہوئی لہذا اوسکی گواہی مسلم اور ذمی پر مقبول ہے بخلاف غلام مذکور کے اسواسطے کہ غلام مین رقیت کیحالت
مین مطلق شہادت کی اہلیت نہ تھی تو رد شہادت حدوث شہادت پر موقوف رہا پھر جب اوسمین اہلیت شہادت کی بعد عتق کے پیدا ہوئی تو اب
رد شہادت منجملہ اسکی تمامی حد کے ہوئی او یقیم المحدود بینة علی صدقہ ای اربعة علی زناه او اثنین علی اقراره به کما فی البحر عن قبل
الحد بحر یعنی محدود فی القذف گواہ قائم کرے اپنی راست گوئی پر اسطرح پر کہ یا چار گواہ لاوے مدعا علیہ کے زنا پر یا دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتین کذا فی
النہر اوسکے زنا کے اقرار پر لاوے چنانچہ اگر قبل حد کے گواہ لاوے کذا فی البحر خلاصہ یہ ہے کہ اگر قاذف بعد حد یا قبل حد اپنی صداقت ثابت کرے تو گواہی
اوسکی بھی مقبول ہوگی کیونکہ افترا کی تہمت اوس پر سے اب مندفع ہوگئی جو مانع شہادت تھی وفیہ الفاسق اذا تاب تقبل شهادته الا المحدود فی القذف
والمعروف بالکذب اھ بحر الرائق مین ہے کہ فاسق جب کہ توبہ کرے تو اوسکی گواہی مقبول ہے مگر محدود فی القذف اور مشہور بالکذب کی گواہی بعد توبہ کے
بھی مقبول نہین ہم مشہور بالکذب کی اسواسطے گواہی مقبول نہین کہ اوسکا صدق توبہ کرنے سے معلوم نہین ہو سکتا بخلاف سائر انواع فسق و شاہد الخ

الاولی بان عدل لاتقبل ابداً کذا فی الملتقط لکن سیجی ترجیح قبولہا اور شاہد زور اگر عادل ہو اوسکی گواہی کبھی مقبول نہیں کذا فی الملتقط لیکن ترجیح قبول
شہادت مذکورہ آگے آئیگی ہم عادل کی قید اسواسطے لگائی کہ غیر عادل اگر جھوٹی گواہی دیکر توبہ کریگا تو گواہی اوسکی مقبول ہوگی اور ترجیح جو موعود
ہے یہ ہو کہ فقیہ ابو جعفر نے روایت کی کہ شاہد زور عادل کی گواہی بعد توبہ مقبول ہے اور اسی پر فتویٰ ہو کذا فی الفتح ومسجون بن حماد توقف کی
السجن وکذا لاتقبل شہادۃ الصبیان فیما یقع فی الملاعب ولا شہادۃ النساء فی ما یقع فی الحمامات وان مست الحاجۃ
لمنع الشرع عما یستحق بہ الحبس ومن ملاعب الصبیان وحمامات النساء فکان التقصیر مضافاً الیہم لا الی الشرع بزازیہ وصغری
وشرنبلالیۃ لکن فی الحاوی تقبل شہادۃ النساء وحدہن فی القتل فی الحمام بحکم الدیۃ کیلا یہدر دم المسلم انتہی فلیتنبہ عند
الفتوی وقدمنا قبول شہادۃ المعلم فی حوادث الصبیان اور مقبول نہیں گواہی مجوس کی اون حوادث میں جو واقع ہو محبس اور جیلخانہ میں
اور نہ لڑکوں کی گواہی مقبول نہیں اون حوادث میں جو انواع لہو ولعب میں واقع ہوں اور نہ عورتوں کی گواہی اوس واقعہ میں جو حماموں کے اندر
واقع ہو اگرچہ مساس حاجات ہو بسبب منع کرنے شرع کے اوس فعل سے جسکے سبب مجوس مستحق حبس کا ہوا اور بسبب منع ہونے ملاعب اطفال اور حمامات
نسا کے تو عدم قبول شہادت میں تقصیر اونہیں کے طرف منسوب ہوئی نہ شرع کے طرف کذا فی البزازیہ والصغری والشرنبلالیہ لیکن حاوی میں ہو کہ فقط
عورتوں کی گواہی حمام کے قتل میں مقبول ہے بحکم ثبوت دیت تاکہ خون ضائع اور رائیگاں نہو جائے انتہی تو مفتی کو چاہیئے کہ فتویٰ دینے کے وقت ہوشیار
رہے اور ہمنے پہلے ذکر کیا قبول شہادت معلم کو حوادث صبیان میں ہم عبارت صغری ظاہراً اس پر دلالت کرتی ہے کہ اگر بالغ ملاعب اطفال میں حاضر
ہوئے تو اوسکی بھی گواہی مقبول نہیں کیونکہ وہ وہان جانے سے فاسق ہو گیا اور ہر مجوس کے فسق میں گفتگو ہے اسواسطے کہ کبھی انسان بقصور بھی
قید ہو جاتا ہے اور منع شرعی حق مجوسین اور نسا میں البتہ ظاہر ہے نہ اطفال میں کیونکہ وہ شرعاً مکلف نہیں ہیں کذا فی الطحطاوی والزوجۃ
لزوجہا وہو لہا وجاز علیہا اور مقبول نہیں زوجہ کی گواہی اپنے زوج کے حق میں اور نہ زوج کی زوجہ کے حق میں اور جائز ہے گواہی دونکی
زوجہ کے ضرر پر اور زوجہ کی گواہی زوج پر کذا فی الطحطاوی ہم عبد الرزاق اور ابن ابی شیبہ نے شریح کا قول روایت کیا کہ جائز نہیں گواہی بیٹے کی باپ کے
حق میں اور نہ عورت کی اپنے زوج کے حق میں اور نہ زوج کی اپنی عورت کے واسطے اور نہ شریک کی اپنی شریک کیواسطے اوس چیز میں جو دونوں میں
مشترک ہو لیکن غیر مشترک میں جائز ہے اور نہ اجیر کی مستاجر کے حق میں اور نہ غلام کی اپنے مولے کے واسطے انتہے لیکن خصاف یعنی ابوبکر رازی نے اپنی
سند طویل سے روایت کی عن عائشۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا تجوز شہادۃ الوالد لولدہ ولا الولد لوالدہ ولا المرأۃ لزوجہا ولا الزوج لامرأتہ ولا العبد
لسیدہ ولا السید لعبدہ ولا الشریک لشریکہ ولا الاجیر لمن استاجرہ انتہی کذا فی الفتح الا فی مسئلتین فی الاشباہ مگر اشباہ کے دو مسئلوں میں زوج کی گواہی
زوجہ کی مضرت پر جائز نہیں ہم پہلا مسئلہ یہ ہے کہ زوج نے زوجہ کو عیب لگایا پھر تین شاہدوں کے ساتھ زوجہ کے زنا کی گواہی دی دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ زوج نے
اور دوسرے شخص نے گواہی دی کہ زوجہ نے اقرار کیا کہ میں فلانے شخص کی لونڈی ہوں اور وہ شخص اسکا مدعی ہے کذا فی الطحطاوی ولو فی مسئلۃ من
القنیۃ طلقہا ثلثاً وہی فی العدۃ لم تجز شہادتہ لہا ولا شہادتہا لہ ولو شہد لہا ثم تزوجہا بطلت خانیۃ فعلم ان الزوجیۃ
عند القضاء لا التحمل والاداء اور ایک زوجین کی گواہی دوسرے کے حق میں جائز نہیں اگرچہ طلقات ثلثہ کی عدت میں گواہی واقع ہو اسواسطے کہ قنیہ میں ہے
کہ زوجہ کو تین بار طلاق دی اور وہ عدت میں ہے تو جائز نہیں شہادت زوج زوجہ کے واسطے اور نہ شہادت زوجہ کی زوج کے واسطے اور اگر گواہی
دیکر پھر اوس سے نکاح کیا یعنی قبل قضا کے تو گواہی باطل ہے کذا فی الخانیہ تو منع زوجیت معلوم ہوا قضا کے وقت نہ تحمل اور ادا کی شہادت کے وقت شامی کہ
صاحب بحر نے مسئلہ خانیہ سے نقل کرتا تاکہ تفریع زیادہ تر واضح ہو جاتی وہ مسئلہ یہ ہے کہ اگر شخص عادل نے اپنی زوجہ کے واسطے گواہی دی اور
حاکم نے اوسکی گواہی رد نہ کی یہان تک کہ اوسنے زوجہ کو طلاق بائن دی اور عدت گذر گئی تو اوسکی گواہی نافذ ہے انتہے جب زوجیت عند التحمل منع نہوئی
تو اگر زوج گواہ ہوا حالت زوجیت میں اور بعد انقضاء عدت اوسنے گواہی ادا کی تو جائز ہے اور عدم ممنوعیت زوجیت حالت ادا میں مسئلہ خانیہ میں مذکور

یعنی جائز نہیں شہادت والد کی اپنے ولد کے واسطے اور نہ ولد کی اپنے والد کے لئے اور نہ عورت کی اپنے خاوند کے لئے اور نہ شوہر کی اپنی بی بی کے لئے اور نہ غلام کی اپنے آقا کے لئے اور نہ آقا کی اپنے غلام کے حق میں اور نہ شریک کی اپنے شریک کے لئے اور نہ مزدور کی اوس شخص کے لئے جسنے اوسکو مزدوری پر لیا ہو ۱۲

فعل المعیر۔ اور فقہا نے کہا ہو کہ عاریت کے جانور کا چارہ عاریت مانگنے والے پر ہی اور اسیطرح نفقہ غلام مستعار کا اور ہکا لباس تو عاریت دینے والے پر ہی وھذا اذا طلب الاستعارۃ فلو قال المولیٰ خذہ واستخدمہ من غیر ان یستعیرہ فنفقتہ علی المولیٰ ایضا لانہ ودیعۃ یعنی اور یہ غلام کا نفقہ مستعیر پر ہونا اسوقت ہی جب کہ مستعیر نے عاریت لینے کی خواہش کی ہو۔ تو اگر مولیٰ نے کہے کہ اس غلام کو لیکر خدمت لے بلا خواہش مستعیر تو اوسکا کھانا پینا بھی مولیٰ پر ہی اسواسطے کہ یہہ ودیعت ہے نہ عاریت ھم ظاہر ایہہ اباحت انتفاع ہی اسواسطے کہ اگر ودیعت ہوتی تو اوسکو نفع لینا جائز نہوتا یا یون کہیں کہ یہہ ولیسی ودیعت ہی جسکے انتفاع کو مالک نے مباح کر دیا ونصحۃ باعرتک لانہ صریح اور عاریت صحیح ہے اعرتک کے لفظ سے یعنے مین نے تجھکو عاریت دی اسواسطے کہ یہہ لفظ عاریت مین صریح اور کہلا ہوا ہے واطعمتک ارضی ای غلتھا لانہ صریح مجازا من اطلاق اسم المحل علی الحال اور عاریت صحیح ہے اس لفظ سے اطعمتک ارضی یعنی مینے اپنی زمین تجھکو کہانیکو دی یعنے زمین کا غلہ تیرے کہانیکو دیا اسواسطے کہ یہہ لفظ عاریت مین صریح مجازی ہی از قبیل بولنے اسم محل کے حال پر ہم غلہ پیدا ہوتا ہی زمین مین تو غلہ حال ہے اور زمین اوسکا محل اور محل کا نام حال پر بولنا مجاز استعارہ ہی بقرینہ الطعام کے اسواسطے کہ جب طعام غیر مطعوم مثلا زمین کیطرف مضاف ہو تو غلہ زمین مراد ہوتا ہی ومنحتک بمعنی اعطیتک ثوبی او جاریتی ھذہ وحملتک علی دابتی ھذہ اذا لم یرد بہ ہبۃ منحتک وحملتک الھبۃ لانہ صریح فیفید العاریۃ بلانیۃ والھبۃ بہا ای مجازا اور عاریت صحیح ہے اس لفظ سے کہ منحتک یعنی مینے تجھکو کپڑا یا اپنی یہہ لونڈی دی اور صحیح ہی اس لفظ سے کہ حملتک یعنی مینے تجھکو چڑہایا اپنے اس جانور پر جب کہ متکلم منحتک اور حملتک کے لفظ سے ہبہ کا ارادہ نکرے اسواسطے کہ وہ ہبہ مین صریح ہی تو عاریت کو مفید ہی بلانیت ہبہ اور ہبہ کو مفید ہے بطریق مجاز کے نیت ہبہ سے ہم یعنی لفظین مذکورین سے درصورت عدم نیت ہبہ عاریت ثابت ہوگی اور درصورت نیت ہبہ کے ہبہ متحقق ہوگا واخدمتک عبدی واجرتک داری شھرا مجانا اور اس لفظ سے عاریت صحیح ہو کہ مینے اپنا غلام تیری خدمت کیواسطے دیا اور اپنا گھر ایک مہینہ بہر تجھکو مفت اجارہ یا ہم اجارہ بلاعوض درحقیقت عاریت ہی اور اگر مدت اجارہ مذکور نکریگا تو بھی ایک قول مین عاریت ثابت ہوگی اور فتاوی عالمگیری مین عدم عاریت پر فتوی دیا ہی کذا فی الطحطاوی وداری لک سکنی مبتدا الک خبر سکنی تمییز ای بطریق السکنی اور اس قول سے عاریت صحیح کہ داری لک سکنی یعنی میرا گھر تیرا ہی سکونت کی راہ سے داری مبتدا ہی اور لک خبر ہی اور سکنی تمییز ہی ہم سکنے مصدر ہے بمعنی اقامت یا اسم ہے بمعنے مکان صاحب درر نے کہا سکنی محکم ہی اور ارادہ نفع مین لہذا لام بمعنے ملک مراد نہوا وداری لک عمری مفعول مطلق ای اعمرتھا لک عمری سکنی تمییز یعنی جعلت سکنہا لک مدۃ عمرک اور اس لفظ سے عاریت صحیح ہو کہ داری لک عمری سکنے یعنی مینے اپنے گھر کی سکونت تیرے واسطے مقرر کی تیری زندگی تک عمری مفعول مطلق ہے فعل محذوف یعنی اعمرتہا لک عمری اور سکنی تمییز ہی ہم اور یہہ بھی احتمال ہے کہ عمری ظرف ہو یعنی مدۃ عمرک اسیکے طرف شارح تفسیر ثانی مین اشارہ کیا لیکن اوس نے ایک احتمال کو دوسرے احتمال کے ساتھہ ملا دیا زیلعی نے کہا داری لک اسکا محتمل ہی کہ رقبہ دار مخاطب کا مملوک ہو اور اسکا محتمل ہو کہ اسکی منفعت مخاطب کی مملوک ہو اور سکنی کا لفظ ارادہ منفعت مین محکم ہے بلا احتمال لہذا محتمل کو ارادہ منفعت پر محمول کیا کذا فی الطحطاوی یعنے لام بمعنی ملک مراد نہوا ولعدم لزومہا یرجع المعیر متی شاء اور بسبب لازم نہونے عقد عاریت کے معیر کو رجوع عاریت مین اختیار ہی جب چاہی اپنی چیز پہیر لے ولو موقتۃ معیر کو عاریت پہیر لینے مین اختیار ہی اگرچہ عاریت کا وقت بھی معین کر دیا ہو ہم دریافت کرنا چاہئے کہ عاریت چار قسم ہی ایک تو یہہ کہ عاریت مطلق ہو یعنی مدت اور انتفاع مذکور نہو اسکا حکم یہہ ہے کہ مستعیر کو اس سے فائدہ لینا جائز ہو جسطرح چاہے اور جبتک چاہی دوسری قسم یہہ کہ عاریت مقید ہو یعنی مدت اور انتفاع مخصوص مذکور ہو اسکا حکم یہہ ہے کہ وقت معین اور انتفاع معین سے تجاوز کرنا جائز نہین مگر درصورت بہتری خلاف تیسری قسم یہہ کہ مقید درحق مدت ہو اور انتفاع مین مطلق ہو چوتھی قسم یہہ کہ مدت کی قید نہو بلکہ انتفاع کی قید موجود ہو اسکا حکم یہہ ہی کہ تعیین معیر سے تجاوز کرنا درست نہین کذا فی السراج او فیہ ضرر فتبطل وتبقی العین باجر المثل کمن استعار امۃ لترضع ولدہ وصار لا یاخذ الا ثدیہا فلہا اجر المثل الی الفطام وتمامہ فی الاشباہ یا کہ عاریت کو پہیر لینے مین ضرر ہو تو عاریت باطل ہوئی اور عاریت کی چیز باجرت مثل باقی رہیگی یعنے اسصورت مین عاریت منقلب باجارہ ہوجائیگی چنانچہ مستعیر نے لونڈی عاریت لی اپنے ولد صغیر کے دودہ پلانیکے واسطے اور لڑکا ایسا لونڈی سے ہل گیا کہ کسیکی چھاتی موہنہ مین نہین لیتا سوای اُس لونڈی کی تو اس لونڈی کیواسطے اجرت مثل ثابت ہوگی دودہ چھوڑانے تک اور پورا بیان اسکا اشباہ مین ہے

ودیا معیرا بالعقد غیر لازم العاریۃ فیما اذا استعار رجل ارضا لیوضع جذوعہ فوقہا ثم باع المعیر الجدار لیس للمشتری دفعہا وقیل نعم
الا اذا شرطہ وقت البیع قلت والقیل جزم فی الخلاصۃ والبزازیۃ وغیرہما واعتمدہ محشیہا فی تنویر البصائر ولم یتعقبہ ابن المصنف
فکانہ ارتضاہ فلیحفظ اور اشباہ میں قنیہ سے منقول ہے کہ عاریت لازم ہو جاتی ہے دو صورتیں میں جبکہ ایک شخص نے دوسرے کی دیوار عاریت لی اپنی دھنیاں رکھنے کیواسطے
پھر دھنیاں اسپر نصب کین پھر بیچ دی دیوار بیچڈالی تو مشتری کو دھنیوں کا دفع کرنا جائز نہیں اور قول ضعیف یہہ ہے کہ ان دفع کرنا جائز ہے مگر جبکہ بیع عدم دفع شرط
کرلے بیع کے وقت میں کہتا ہون اور قول ضعیف سکے قوی ہونیپر جزم کیا ہے خلاصہ اور بزازیہ وغیرہما میں اور اسی پر اعتماد کیا ہے اشباہ کی محشی نے تنویر البصائر میں اور شیخ صالح
ابن مصنف نے اوسپر اعتراض نہیں کیا تو گویا اسکو پسند کیا ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ولا تضمن بالہلاک من غیر تعد اور بدون تعدی کی عاریت کے ضائع اور تلف ہوجانیسے تاوان
اسکا لازم نہیں آتا یعنی یہہ اسواسطے کہ عاریت امانت ہے اور امانتین تاوان نہیں مگر متعدی سے بالاجماع تاوان ہے ہم تعدی کی صورتیں یہہ ہیں کہ عاریت کے جانور کی باگ کسی نے کہینچی اور
وہ ہلاک ہوگیا یا مستعیر مسجد میں گیا اور اسکو کوچہ میں چھوڑ گیا سو وہ تلف ہوگیا یا سواری کیواسطے عاریت رکھا سو اسکو بند کر رکھا یا پانی پلانیکے واسطے اسکو غیر جہت معینہ سے
لیگیا سو وہ ہلاک ہوگیا یا زمین جوتنے کیواسطے بیل عاریت لیا اور دوسرے روز اسکو اور بیل کے ساتھہ ملایا اوسکی خلاف عادت سو وہ ہلاک ہوگیا تو بالاجماع اوسپر تاوان ہے
اور اگر اسکو چراگاہ میں چرانیکے واسطے چھوڑا سو وہ ضائع ہوگیا اگر وہاں اسطرح کے چرانیکی عادت ہو تو تاوان نہیں اور اگر عادت معلوم نہو یا عادت مشترک ہو تو تاوان
ہے اور اگر جنگل میں سوگیا اور باگڈور جانور کی ہاتھہ میں ہے سو وہ چور لیگیا تو اگر مستعیر لیٹا ہوگا تو تاوان ہے اور اگر بیٹھا ہوگا تو تاوان نہیں اور یہہ حکم ہے غیر سفر کا اور سفر کا
سوجانیسے تاوان مطلقا نہیں جب کہ مستعار چیز اوسکے سر کے نیچے ہو یا آگے رکھی ہو یا اس پاس ہو اسطرح کہ عادت میں اسکی نگہبانی سے خارج نہو کذا فی البحر وشرط الضمان
باطل کشرط عدمہ فی الرہن خلافا للجوہرۃ اور تاوان کا شرط کرنا عاریت میں باطل ہے جیسے عدم تاوان کی شرط رہن میں باطل ہے برخلاف روایت جوہرہ
ہم جوہرہ میں ہے کہ تاوان شرط کرنیسے عاریت میں تاوان لازم ہوجاتا ہے ولا تؤجر ولا ترہن لان الشیٔ لا یتضمن ما فوقہ اور مستعار کا اجارہ اور رہن رکھنا جائز
نہیں ہے اسواسطے کہ شی متضمن نہیں ہوتی اپنی مافوق کی ہم اسواسطے کہ اجارہ اور رہن عقد لازم ہے بخلاف عاریت کالودیعۃ فانہا لا تؤجر ولا ترہن بل ولا تودع
ولا تعار بخلاف العاریۃ علی المختار مانند ودیعت کے اسواسطے کہ ودیعت کا اجارہ اور رہن نہیں ہوتا بلکہ دوسرے شخص کے پاس ودیعت نہیں رکھی جاتی اور نہ ودیعت عاریت
دیجاتی ہے بخلاف عاریت کے بقول مختار ہم یعنی عاریت کا ایداع اور اعارہ عند الاطلاق جائز ہے اور اگر مستعمل کی قید ہو تو عاریت دینا جائز نہیں مگر صورت میں جبکہ استعمال مختلف
نہوتا ہو اور یہی قول صحیح معتمد بہ ہے کذا فی العمادی واما المستاجر فیؤاجر ویودع ویعار ولا یرہن اور مستاجر بفتح جیم یعنی جس چیز کو اجارہ لیا تو اوسکا اجارہ رکھنا
اور ودیعت رکھنا اور عاریت دینا جائز ہے اور رہن رکھنا اسکا جائز نہیں واما الرہن فکالودیعۃ اور مرہون تو ودیعت کی مانند ہے یعنی اسکا اجارہ اور رہن اور ایداع
اور اعارہ جائز نہیں وفی الوہبانیۃ نظم تسع مسائل لا یملک فیہا تملیکا لغیرہ بدون اذن سواء قبض اولا اور وہبانیہ میں نو مسائل نظم کی ہیں جنمیں
اپنے غیر کو مالک کرنا بدون اذن مالک اصلی کے صحیح نہیں خواہ اوسنے قبضہ کیا ہو یا نکیا ہو فقال ۵ وما لک امرا لا یملکہ بدون اذن امرہ وکیل مستعیر وموجر +
رکوبا ولبسا فیہما ومضارب + ومرتہن ایضا وقاض وقیم + سو صاحب وہبانیہ نے کہا اور وہ مالک امر کا جو مالک نہیں دوسرے کی تملیک کا بدون امر مالک اصلی کے
وکیل ہے اور مستعیر اور موجر بفتح جیم یعنی مستاجر بکسر جیم سواری اور پہننے میں مثلا پہننے کا غیر کے رکوب اور لبس کا مالک نہیں اور مضارب اور مرتہن بھی اور قاضی اور قیم مالک کا لفظ
مبتدا ہے اور جملہ لا یملکہ کا اسکی صفت ہے اور وکیل وغیرہ اسکی خبر ہے وکیل کو جائز نہیں کہ دوسرے کو وکیل کرے بلا تفویض موکل اور اسیطرح مستعیر کو مستعار کا عاریت دینا
بلا امر معیر درست نہیں جبکہ عاریت مختلف ہوجاتی ہو باعتبار اختلاف مستعملین کے اور اگر مختلف نہو جاتی ہو تو جائز ہے اور اسیطرح اگر مستاجر نے اپنی خاص ذات کی سواری کیواسطے
جانور کرایہ لیا یا اسیطرح قمیص کرایہ لیا تو دوسرے کو اوسپر سوار کرنا یا دوسرے کو اوس قمیص کا پہنانا جائز نہیں اور اسیطرح مضارب دوسرے کے ساتھہ مضاربت کریگا اور مرتہن
دوسرے کے پاس رہن رکھیگا اور قاضی دوسرے کو خلیفہ کریگا بلا اذن امام مالک نہیں کذا فی العمادی و مستودع مستبضع ومزارع + اذا لم یکن من عندہ البذر
اور مستودع بفتح دال ایداع کا اور مستبضع دوسرے کو بضاعت دینے کا اور جسنے زمین بعقد مزارعت لی جب کہ مزارع کے پاس بیج نہو کہ کھیت میں بیج ڈالے اپنی تو غیر شخص کو زمین بطور
مزارعت کے نہیں دیسکتا بلا اذن صاحب اور اگر مزارع کا بیج ہو تو وہ مالک ہے کہ دوسرے کو بطور مزارعت کے زمین دے کذا فی العمادی قلت والعاشر ۵ وما للمساقی ان

سیاتی غیرہ ہو ولنا افتی المولی الہ لیث الخ یہ میں کہتا ہوں آٹھ دسواں مسئلہ وہبانیہ کی مساقاۃ اور مزارعت کی فصل میں یون مذکور ہوا ہے جائز نہیں عقد مساقات زمین

کہ غیر کو زمین بطور مساقاۃ دی اور اگر ہو وے یعنی مالک زمین اذن دے تو غیر کو دینا جائز نہیں فان اجرالمستعیر او رھن فہلکت ضمنہ المعیر للتعدی سو اگر مستعیر عاریت

کو اجارہ میں دے یا اسکو رہن کو سپرد وہ تلف ہو جاے تو معیر اس سے تاوان لیوے بسبب اسکی تعدی کے ولا رجوع لہ للمستعیر علی احد لانہ بالضمان ظھر انہ آجر ملک

نفسہ ویتصدق بالاجرۃ خلافا للثانی اور مستعیر کو تاوان پھر لینا کسی سے جائز نہیں اسواسطے کہ تاوان دینے سے ظاہر ہو گیا کہ اوسنے اپنی ذاتی ملک کو اجارہ

دیا اور مستعیر اجرت کو تصدق کر دے برخلاف ابو یوسف رح اجرت اسواسطے تصدق کرے کہ مستعیر بمنزلہ غاصب کے ہو گیا اور غاصب اجارہ دینے سے مالک ہوا ہے اجرت کا

اور خیرات کرنیکی وجہ یہ ہے کہ اجرت حاصل ہوئی خبیث سبب سے یعنی مال غیر کے استعمال کرنیسے کذا فی المنح او ضمن المستاجر یا معیر تاوان لے مستاجر سے سکت عن

المرتھن وفی شرح الوھبانیۃ الخامسۃ لایملک المرتھن ان یرھن فیضمن وللمالک الخیار ویرجع الثانی علی الاول مصنف نے سکوت کیا مرتہن کے حکم سے

اور وہبانیہ کی شرح میں ہے اور پانچواں مسئلہ یعنی نظم مذکور کا پانچواں مسئلہ یہ ہے کہ مرتہن مالک نہیں مرہون کے رہن کہنے کا تو اوسپر رہن کہنے سے تاوان آویگا اور مالک کو اختیار

چاہے مرتہن اول سے تاوان لے چاہے ثانی سے اور اگر ثانی سے تاوان لے تو وہ مرتہن اول سے پھیر لے ویرجع المستاجر علی المستعیر اذا لم یعلم بانہ عاریۃ فی یدہ دفعا

لضرر الغرور اور جبکہ مستاجر سے تاوان لے تو مستاجر مستعیر سے اپنا مال پھیر لے جب کہ مستاجر یہ نجانتا ہو کہ وہ عاریت ہے اسکے ہاتھہ میں فریب کے دفع ضرر کے واسطے یعنی اگر

عاریت جانکر اجارہ لیگا تو رجوع نہیں بسبب عدم فریب ولہ ان یعیر ما اختلف استعمالہ اولا ان لم یعین المعیر منتفعا اور مستعیر کو جائز ہے عاریت کا دینا اوس

کے استعمال باعتبار اختلاف مستعملین مختلف ہوتا ہو یا نہوتا ہو بشرطیکہ معیر نے نفع لینے والے کو معین نکر دیا ہو اسواسطے کہ معیر نے مستعیر کو منافع عاریت کا مالک کر دیا اور الکو

دوسری کا مالک نا جائز ہے جیسے مستاجر کو اجارہ دینا جائز ہے کذا فی الدرر مختلف الاستعمال جیسے جانور کی سواری اور جسکا استعمال مختلف نہو جیسے جانور پر بوجھہ لادنا

کذا فی صدر الشریعۃ ویعیر ما لا یختلف ان عین وان اختلف لا للتفاوت وجزم فی نزاھۃ الجواھر للاختیار اور اگر معیر نے نفع لینے والا کو معین کر دیا

ہو تو مستعیر اوس عاریت کو عاریت دے جسکا استعمال مختلف نہیں ہوتا اور اگر مختلف ہوتا ہو تو عاریت نہ دے بسبب تفاوت مستعملین کے اور اس قول کو نزاہۃ الجواہر میں اختیار

کے نظر نسبت کیا ہے ومثلہ ای المعار المؤجر وھذا عند عدم النھی فلو قال لا تدفع لغیرک فدفع فھلک ضمن مطلقا خلاصہ اور عاریت کی چیز کی مانند

ہے اجارہ کی چیز یعنی مستاجر کو اجارہ کی چیز عاریت دینا جائز ہے خواہ اسکا استعمال مختلف ہو یا نہو اور دونوں صورتوں میں مختلف الاستعمال کا عاریت دینا جائز نہیں اور یہ تفصیل کہ

در صورت عدم نہی کے ہے تو اگر معیر نے مستعیر سے کہا کہ اپنے سوا کسی اور شخص کو نہ دیجیو سو مستعیر نے دی پھر عاریت تلف ہو گئی تو ہر طرح سے تاوان اوسپر آویگا کذا فی الخلاصۃ یعنی خواہ

وہ مختلف الاستعمال ہو یا نہو فمن استعار دابۃ او استاجرھا مطلقا بلا تقیید یحمل ما شاء ویعیرہ للحمل ویرکب ما بالاطلاق سو جو شخص

کہ عاریت لے جانور کو یا جانور کو بطریق کرایہ لے مطلقا بلا تقیید تو بوجھہ لادے اوسپر جو چاہے اور لادنے کے واسطے عاریت دے اور آپ سوار ہو اطلاق پر عمل کرنیسے وایا

فعل اولا تعین مرادا اور جو فعل کہ اول کریگا وہی متعین ہو جائیگا مراد ہونیمیں اسواسطے کہ مطلق ہر ایک کو شامل ہے اور تعین تھا معین مستعیر اور مستاجر کو

اختیار ہے تو اگر اول سوار کی تو اب اوسپر بوجھہ لادا نہیں سکتا اسواسطے کہ مطلق جبکہ متعین ایک قید کر ساتھہ ہوا تو بعد اسکے مطلق باقی نرہا کذا فی البحر وضمن بغیرہ

ان عطبت حتی لو البس او ارکب غیرہ لم یرکب بنفسہ بعدہ ہو الصحیح کافی اور تاوان دیگا غیر میں اگر جانور ہلاک ہو جاے تو اگر عاریت کا کپڑا

غیر کو پہنایا یا عاریت کے جانور پر غیر کو سوار کیا تو بعد اسکے آپ سوار نہو یہی قول صحیح ہے کذا فی الکافی ولد اطلق المعیر والمؤجر الانتفاع فی الوقت والنوع

انتفع ما شاء ای وقت شاء لما مر اور اگر معیر اور موجر نے نفع کو وقت اور نوع میں مطلق بلا قید کہا تو عاریت سے نفع لے جو چاہے جس وقت چاہے بدلیل گذشتہ

یعنی بنا بر عمل بالاطلاق وان قیدہ بوقت او نوع او بہما ضمن بالخلاف الی شر فقط لا الی مثل او خیر اور اگر ہو معین وقت یا نوع یا دونوں کی قید لگائی تو

تاوان دے بتر خلاف کرنیمیں تا ماننداوا بہتر خلاف میں ہم خلاف بتر کی مثال یہ ہے کہ جانور عاریت لیا مثلا دو من گیہوں لادنیکے واسطے پھر اوسپر لیقدر جو لادے تو تاوان دیگا

اسواسطے کہ جو کا بوجھہ زیادہ پھیلتا ہے جانور کی پیٹھہ پر گیہوں سے اور خلاف مثل کی مثال جیسے کہ معین گیہوں کے عوض اور گیہوں اوسیقدر لادے یا اپنے گیہوں کی عوض غیر کے گیہوں

لادے اور بہتر خلاف کی یہ مثال ہے کہ جو کہے واسطے عاریت لے اور اوسپر گیہوں کا وزن کذا التقیید الاجارۃ بنوع او قدر مثل العاریۃ اور اسیطرح کا حکم اجارہ میں

ملہ یعنی بغیر اذن کے غیر کی چیز کا دینا جائز نہیں ۱۲

نرخ جانچے یا نمونہ سا کہی قید لگا دیگا ما رہیگا وانہ عاریۃ الثمنین والمکیل والموزون والمعدود والمتقارب عند الاطلاق قرض ضرورۃ استعمال اعیانہا روپیہ
اشرفی وغیرہ کیلی اور وزنی اور معدود و متقارب کی عاریت اطلاق کے وقت قرض ہے بضرورت استہلاک عین اشیاء مذکورہ م یعنی عاریت مباح کرنا ہے انتفاع
اور اشیاء مذکورہ مین انتفاع نہیں ہوسکتا بدون استہلاک عین اشیاء کے لہذا ایسا عاریت دینا قرض ہوگی یعنی معدود و متقارب جیسے انڈے و اخروٹ اور اسیطرح صوف اور ریشم
اور روئی اور مشک اور کافور وغیرہ باقی عطریات کی عاریت درحقیقت قرض ہے فیضمن المستعیر عملا بالمقابل الا انتفاع لانہ قرض حتی لو استعارہا لیعیر
المیزان او یزین الدکان کان عاریۃ تو تاوان ہی م عاریت لینیوالا اشیاء مذکورہ کے تلف ہوجانیسے قبل انتفاع کے ہو اسطے کہ وہ قرض ہے نہ عاریت تو اگر روپیہ اشرفی کو
عاریت لیا تاکہ اون سے تول کر ترازو کی درستی جانچے یا اونکو رکھکر دوکان کی آرایش کرے تو یہ استعارہ درحقیقت عاریت ہے نہ قرض یعنے اسواسطے کہ اسمین استہلاک عین نہیں
ولو اعارہ قصعۃ ثرید فہو قرض ولو بینہما مباسطۃ فاباحۃ اور اگر ثرید کا پیالہ عاریت دیا تو یہ قرض ہے اور اگر معیر اور مستعیر مین کشادہ چشمی اور بے تکلفی
ہو تو یہ اباحت ہے م ثرید وہ کہانا ہے جو شوربے مین روٹی ترکرنیسے مرتب ہوتا ہے جب قرض ہوا تو وہ مثل یا اوسکی قیمت دینا لازم ہے اور اباحت مین تاوان نہین وتصح
عاریۃ السہم ولا یضمن لان الرمی یجری مجری الاہلاک صیرفیہ اور تیر کی عاریت صحیح ہے اور تلف ہونیسے تاوان نہین ہو اسطے کہ کمان سے تیر مارنا قائم مقام
ہلاک کے ہے کذا فی الصیرفیہ یعنی یہ استہلاک بالقصد ہے مالک کی اجازت سے لہذا اسمین تاوان نہین ولو اعار ارضا للبناء والغرس صح للعلم بالمنفعۃ اور اگر
زمین عاریت دی عمارت بنانے اور درخت لگانیکو تو صحیح ہے منفعت کے معلوم ہونیسے ولہ ان یرجع متی شاء لما بینا انہا غیر لازمۃ اور معیر کو جائز ہے کہ عاریت
پھیر لے جب چاہے اسواسطے کہ ثابت ہوچکا ہے کہ عاریت عقد لازم نہین ویکلفہ قلعہما الا اذا کان فیہ مضرۃ بالارض فیترکان بالقیمۃ مقلوعین
لئلا یتلف ارضہ اور معیر کو جائز ہے کہ مستعیر سے عمارت اور درختوں کو کہدوا ڈالے مگر جب کہ کہودنے مین زمین کا ضرر ہو تو کہدی عمارت اور کہدے درخت
کی قیمت دیکر دونون چیزین قائم رکہی جاوین تاکہ اوسکی زمین ضائع نہو یعنی صاحب زمین قیمت دیدے ولو وقت العاریۃ فرجع قبلہ کلفہ قلعہما وضمن
المعیر للمستعیر ما نقص البناء والغرس بالقلع بان یقوم قائما الی المدۃ المضروبۃ وتعتبر القیمۃ یوم الاسترداد بحر اور اگر عاریت کی مدت ٹہرائی
سو معیر نے عاریت پہیر لی مدت سے پہلے تو مستعیر سے عمارت اور درخت کو کہدوا ڈالے اور مستعیر کو اوتنا تاوان دے جتنا عمارت اور درخت کا نقصان ہوگا یا کہودنے سے اسطرح پر کہ مدت معین تک عمارت
اور درخت کو قائم فرض کرکے قیمت اونکی مقرر کیجاوے اور پہیر لینے کے دن کی قیمت کا اعتبار ہے کذا فی البحر م مثلا درخت کی قیمت کہودنیکے وقت ایک روپیہ ہے اور اگر مدت معینہ تک
قائم رہتا تو تین روپیہ قیمت ہوتی تو دو روپیہ کا نقصان ہوا اسیقدر تاوان دے واذا استعارہا لیزرعہا لم تؤخذ منہ قبل ان یحصد الزرع وقت اولا وترک
باجر المثل مراعاۃ للحقین اور جب کہ زمین مستعیر کو کہیتی کرنیکے واسطے عاریت دی تو اوس سے کہیت کٹنے سے پہلے زمین نہ لیجاوے خواہ عاریت کی مدت مقرر کی ہو یا نکی ہو تو زمین
مستعیر کے پاس بعوض اجرت مثل چہوڑ دیجاویگی دونون حقونکی رعایت کرنیکے واسطے فلو قال المعیر اعطیک البذر وکلفتک زرعک لم ینبت لم یجز لان بیع الزرع قبل
نباتہ باطل وبعد نباتہ فیہ کلام اشار الی جوازہ فی المغنی نہایۃ پہر اگر معیر نے کہا مستعیر سے کہ مین تجھکو بیج اور تیری مشقت کا خرچ دیتا ہون اگر کہیت جما ہو تو جائز نہین
اسواسطے کہ کہیت کی بیع قبل اوسکے جمنے کے باطل ہے اور بعد اوسکے جمنے کے اسمین گفتگو ہے مغنی مین اسکے جائز ہونیکی طرف اشارہ کیا ہے کذا فی النہایہ م قول معنے یہی مختار ہے
کذا فی الخلاصۃ عن البنائیہ ومؤنۃ الرد علی المستعیر اور عاریت پھیر دینے کا خرچ مستعیر پر ہے یعنی اسواسطے کہ اوسنے اپنی نفع کے واسطے اسپر قبضہ کیا تہا اور پھیر دینا
اوسپر واجب ہے فلو کانت موقتۃ فامسکہا بعدہ فہلکت ضمن لان مؤنۃ الرد علیہ نہایہ تو اگر عاریت کا وقت مقرر ہو سو مستعیر نے عاریت رکہ
چہوڑی بعد اس وقت کے پہر عاریت ضائع ہوگئی تو مستعیر اسکا تاوان دے اسواسطے کہ پھیر دینے کا خرچ مستعیر پر تہا کذا فی النہایہ یعنی تو نہ پھیر دینے سے وہ متعدی ٹہرا م اس
مسئلہ مین دو قول ہین اور تاوان قیاسی کا مختار ہے اور عدم ضمان کا فتوی اور مجتبی مین مذکور ہے کذا فی العطار الا اذا استعارہا لیرہنہا فتکون کالاجارۃ وہن
الخانیۃ عاریت پھیر دینے کا خرچ مستعیر پر ہے مگر جب کہ مستعیر نے رہن کرنیکے واسطے عاریت لی تو یہ عاریت اجارہ کے مانند ہے کذا فی رہن الخانیہ یعنی تو اجرت معیر پر ہوگا جیسے
متاجر پر ہوتا ہے کذا فی البحر وکذا الموصی لہ بالخدمۃ مؤنۃ الرد علیہ اور اسیطرح جسکے واسطے خدمت مملوک کی وصیت ہوئی تو پھیر دینے کا خرچ اسپر ہے
وکذا المؤجر والغاصب والمرتہن مؤنۃ الرد علیہم لحصول المنفعۃ لہم اور اسیطرح موجر اور غاصب اور مرتہن پر پھیر دینے کا خرچ ہے بسبب حصول ہونے

سنت کو اور نہیں کیونکہ فهذا الی الاخراج بأذن رب المال والاخرجہ ترد مستاجر و مستعیر علی الذی اخرجہ اجارۃ البزازیۃ یعنی مزدور جو
لانے پر مقرر ہوا اسوقت ہی جبکہ اخراج صاحب مال کے اذن سے ہوا ہو اور اگر مستاجر نے بلا اذن مزدور اخراج کیا تو اجارہ اور عاریت والی چیز کے پہیر دینے کا خرچ اسپر ہے جس نے
اسکو اخراج کیا یعنی مستاجر اور مستعیر پر کذا فی اجارۃ البزازیۃ بخلاف شرکۃ و مضاربۃ و ہبۃ فقوی بالرجوع مجتبی بخلاف شرکت اور مضاربۃ اور ہبہ کے
کہ رجوع کا حکم ہوگا کذا فی المجتبی یعنی شرکت مین رد راس المال کا خرچ اور مضاربت مین صاحب مال پر ہے اور ہبہ مین واہب پر کذا فی المنح وان ردّ المستعیر الدابۃ
مع عبدہ او اجیرہ مشاهرۃ لا مياومۃ او مع عبد ربها مطلقا یقوم علیها اولانی الاصح او اجیرہ ای مشاهرۃ کما مر فہلکت قبل قبضہا
بری لانہ اتی بالتسلیم المتعارف اور اگر مستعیر نے جانور پہیر دیا اپنے غلام کے ساتھ یا اپنے چاکر مشاہرہ دار کے ساتھ نہ یومیہ دار چاکر کے ساتھ یا جانور پہیر دیا مالک کے
غلام کے ساتھ خواہ اسکا غلام جانور کی خدمت پر معین ہو یا نہو قول اصح مین یا مالک کے چاکر مشاہرہ دار کے ساتھ بہیجا چنانچہ قید مشاہرہ دار کی مذکور ہو چکی پہر جانور
ہلاک ہوگیا مقبوض ہونے سے پہلے تو مستعیر بری الذمہ ہوگیا تا واتے اسواسطے کہ وہ تسلیم مشہور ادا کر چکا اور یومیہ دار کو اسواسطے کہ مالک کے عیال مین داخل نہیں ہوتا
بخلاف نفیس کجوهر اس بخلاف عمدہ چیز کے چنانچہ جواہر یعنی اگر عمدہ چیز کو مستعیر غلام با نوکر کے ہاتھ مالک پاس بہیجا اور تلف ہوجاوے تو وہ بری الذمہ نہوگا وبخلاف
الرد مع الاجنبی ای بان کانت العاریۃ موقتۃ فمضت مدتہا ثم بعثہا مع الاجنبی لتعدیہ بالامساک بعد المدۃ اور برخلاف اجنبی کے ساتھ بہیجنے
کے یعنی اسطرحپر کہ عاریت کی مدت معین تہی پہر وہ مدت تمام ہو چکی پہر مستعیر نے اسکو بہیجا اجنبی شخص کے ہاتھ تو بری الذمہ نہوگا بسبب تعدی کرنے مستعیر کے بعد مدت کے رکہہ چہوڑنے
ولا فالمستعیر یملک الایداع فیما یملک الاعارۃ من الاجنبی بہ یفتی زیلعی فتعین حمل کلامہم علی هذا اور اگر ایسا نہو یعنی اگر اجنبی کے دینے مین
انقضاے مدت کی قید نہ لگائی جاوے بلکہ مطلقا تاوان کے قائل ہوجاوین تو صحیح نہین ہو اسلئے کہ مستعیر ودیعت رکہنے کا مالک ہو جسمین عاریت رکہنے کا مالک ہو اجنبی سے اسی قول کا
فتوی ہو کذا فی الزیلعی تو فقہا کے کلام کا محمل کرنا اسی قول پر متعین ہوگیا یعنی اجنبی کے دینے سے مستعیر پر تاوان آنا اسی صورت پر ہی جب کہ بعد انقضاے مدت دیا ہو نہ مطلقا
وبخلاف رد ودیعۃ ومغصوب الی دار المالک فانہ لیس بتسلیم اور برخلاف پہنچا دینے ودیعت اور مغصوب کے مالک کے گہر تک کہ یہ تسلیم نہین یعنی جب تک
مالک کو نہ پہنچا دیگا تب تسلیم ثابت ہوگی واذا استعار ارضا بیضاء للزراعۃ یکتب المستعیر انک اطعمتنی ارضک لازرعہا فیخصص لئلا یعم البناء
ونحوہ اور جب کہ سفید خالی زمین زراعت کیواسطے عاریت لی تو مستعیر عاریت نامہ لکہدے اسطرحپر کہ تو نے اپنی زمین سے کہا نیکو دی تا مین اسمین زراعت کرون تو
زراعت کی اسواسطے تخصیص کردی تا عمارت وغیرہ کو شامل نہو عام عاریت نامہ لکہنا افضل ہے نہ واجب اور فائدہ لکہنے کا یہ ہے کہ تا طول مدت سے مستعیر عاریت لینے کا
انکار نہ کرے و العبد المأذون یملک الاعارۃ غلام ماذون عاریت دینے کا مالک ہی یعنی اسواسطے کہ عاریت دینا سوداگرونکا دستور ہے کذا فی المنح والمحجور اذا استعار
واستهلکہا یضمن بعد العتق غلام محجور جبکہ عاریت لے اور اسکو تلف کرے تو تاوان آزاد ہونیکے بعد دیگا ولو اعار عبد محجور عبدا محجورا مثلہ فاستہلکہ ضمن الثانی للحال
غلام محجور اپنے مانند دوسرے غلام محجور کو عاریت دیوے اور وہ تلف کرڈالے تو دوسرے یعنی مستعیر فی الحال تاوان دیوے ولو استعار ذهبا فقلدہ صبیا فسرق الذهب ای من الصبی فان کان الصبی یضبط حفظ
ما علیہ من اللباس لم یضمن والا ضمن لانہ اعارۃ والمستعیر یملکها اور اگر ایک شخص نے سونا عاریت لیا سو ایک لڑکی کے گلے مین اسکا ہار ڈالا پہر وہ چوری ہوگیا لڑکی کے تو اگر لڑکا ایسا ہوشیار ہو کہ حفاظت کرتا ہو اس کی جو
بدن پر لباس وغیرہ ہے تو مستعیر پر تاوان نہین اسواسطے کہ ایسے لڑکے کو سونا پہنانا عاریت دینا ہی اور مستعیر عاریت دینے کا مالک ہے اور اگر لڑکا حفاظت نہیں کرسکتا ہو تو مستعیر پر ضمان ہے یعنی
اسواسطے کہ اوس نے پرایا مال ضائع کیا تاوان کو دیگر وضعہا ای العاریۃ بین یدیہ فنام فضاعت لم یضمن ولو نام جالسا لانہ لا یعد مضیعا لعا
عاریت کو اپنے سامنے رکہا پہر وہ سوگیا سو عاریت ضائع ہوگئی تو اوسپر تاوان نہین اگر بیٹہے بیٹہے سوگیا ہو اسواسطے کہ ایسا سونے والا عاریت کا ضائع کرنیوالا نہین گنا جاتا
وضمن لو نام مضطجعا لترکہ الحفظ اور تاوان دیگا اگر لیٹ کر سوگیا بسبب نگہبانی چہوڑنے کے لیس للاب اعارۃ مال طفلہ لعدم البدل وکذا القاضی
والوصی باپکو جائز نہین اپنے ولد صغیر کا مال عاریت دینا بسبب نہونے عوض کے اور اسیطرح قاضی اور وصی کو طفل کا مال عاریت دینا جائز نہین ہے یہ قول فتاوی عالمگیری کے
مخالف ہی اسواسطے کہ اسمین بعض علماء سے منقول ہی کہ قاضی کو مال یتیم کا عاریت دینا جائز ہی کذا فی المحیط طلب شخص من رجل ثورا عاریۃ فقال اعطیتک
غدا فلما کان الغد ذهب الطالب واخذہ بغیر اذنہ واستعملہ فمات الثور لا ضمان علیہ خانیۃ عن ابراہیم بن یوسف لکن فی المجتبی وغیرہ

ضمان الثیاب

الطحاوی مختصراً قلت وظاهره انه لا یصدق لا فی حق نفسه ولا فی حق الموکل وقد افتی بعضهم انه یصدق فی حق نفسه لا فی حق الموکل وحمل علیه کلام الولوالجیة فلیتأمل عند الفتویٰ مین کہتا ہون اور ظاہر کلام ولوالجیہ اسپر دلالت کرتا ہی کہ وکیل کی تصدیق نہوگی نہ اپنی ذات کے حق مین نہ موکل کے حق مین اور البتہ بعض فقہا نے فتویٰ دیا ہی کہ وکیل کی تصدیق اوسکی ذات کے حق مین ہوگی نہ موکل کے حق مین اور ولوالجیہ کا کلام اسی تفصیل پر محمول کیا ہی تو تامل کرنا چاہیئے فتویٰ دینے کے وقت مترجم ظاہر کلام ولوالجیہ شارح کے فہم کے موافق پر دلالت نہین کرتا بلکہ اوسکی عبارت سے یہہ ظاہر ہو کہ فقط موکل کے حق مین وکیل کی تصدیق نہوگی بقرینہ ایجاب ضمان علی البیت تو افتاء بعض فقہا متعین ہوگیا اور تامل کی کچھہ حاجت نہ رہی کذا فی الطحاوی **فروع** مسائل ملحقہ شارح کے اوصی بالعاریۃ لیس للورثۃ الرجوع ایک شخص نے عاریت کی وصیت کی تو ورثہ کو جائز نہین پھیر لینا مستعیر سے مترجم یہہ صورت مین ہی جب کہ رقبہ ثلث سے نکلتا ہو اور مستعیر نے عاریت قبول کی موصی کی موت کے بعد اور اگر بعد موت قبول متحقق نہوگا تو وصیت باطل ہی کذا فی الطحاوی العاریۃ کالاجارۃ تنفسخ بموت احدهما عاریت اجارہ کی مانند فسخ ہوجاتی ہی معیر مستعیر کی موت سے مات وعلیه دین وعنده ودیعة بغیر عینها فالترکة بینهم بالحصص ایک شخص مرگیا اور اوسپر دین ہی اور اوسکے پاس ودیعت غیر معین تو میت کا ترکہ اصحاب دیون مین مقسوم ہوگا بقدر اونکے حصون کے مترجم ودیعت غیر معین کی یہہ صورت ہی کہ میت مرگیا اور یہہ بیان نکر گیا کہ فلانی چیز ودیعت ہی تو صاحب ودیعت اور باقی ارباب دیون ترکہ مین برابر ہین بقدر اپنے حصص کے بشرطیکہ ترکہ ادای کل دیون مین کفایت نکرے استاجر بعیرا الی مکة فعلی الذهاب وفی العاریة علی الذهاب والمجیء لان ردها علیه اونٹ کرایہ کیا مکہ معظمہ تک تو یہہ اجارہ فقط جانے پر ہی نہ آنے پر اور عاریت مین جانے اور آنے دونون پر ہی اسواسطے کہ عاریت کا پہونچانا مستعیر پر ہے یعنی اوسے پہونچانا بدون آنیکے نہین ہوسکتا بخلاف اجارہ کے کہ اوسکے آنیکا خرچ موجر پر ہی نہ مستاجر پر استعار دابة للذهاب فامسکها فی بیته فهلکت ضمن لانه اعارها للذهاب لا للامساک جانور عاریت لیا جانیکے واسطے پھر اوسکو باندہ رکھا اپنے گھر مین سو وہ تلف ہوگیا تو تاوان دے اسواسطے کہ اوسنے اوسکو جانیکے واسطے عاریت دیا تہا نہ باندہ رکھنے کے واسطے استقرض ثورا فاخذ علیه الاتراک لو یضمن لانه عاریة عرفا بیل قرض لیا سو اوسپر ترکون نے شغل کاریگری کی تو اوسپر تاوان نہین اسواسطے کہ وہ عاریت ہی رواجین یعنے اور بلاتعدی مستعیر وہ تلف ہوگیا استعار ارضا لیبنی ویسکن واذا اخرج فالبناء للمالک فللمالک اجر مثلها مقدار السکنی والبناء للمستعیر لان الاعارة تملیک بلاعوض فکانت اجارة معنی وفسدت بجهالة المدة زمین عاریت لی عمارت اور سکونت کے واسطے اور جب وہ مکان سے نکلجاوے تو عمارت مالک زمین کی ہو تو مالک کو کرایہ ملیگا ویسی زمین کا بقدر اوسکی سکونت کے اور عمارت تو مستعیر کی ہی اسواسطے کہ اعارہ عبارت ہی تملیک منافع بلاعوض سے تو یہان اعارہ درحقیقت اجارہ ہوگیا اوسنے تقرر عوض سے مدت کے مجہول ہونیسے مترجم عوض وہ عمارت ہی جو مستعیر نے بنائی پھر جب عاریت اجارہ فاسد ٹہری تو اجرت مثل لازم آئی منفعت لینے سے اور اگر مدت بہی معلوم ہوتی تو بہی اجارہ فاسد ٹہرتا جہالت بدل سے ہی اسواسطے کہ کیفیت عمارت کی معلوم نہین عاریت لینے کے وقت وکذا لو شرط الخراج علی المستعیر لجهالة البدل اور اسیطرح عاریت اجارہ فاسد ٹہرگئی اگر زمین کا خراج مستعیر پر شرط کیا گیا بسبب مجہول ہونے بدل کے مترجم خراج تہا معیر پر پہر جب مستعیر پر شرط کیا تو وہ منافع کا عوض ٹہرا اور یہی حقیقت ہی اجارہ کی اسواسطے کہ عقود مین معانی کا اعتبار ہی نہ الفاظ کا وجہ فساد اجارہ یہہ ہے کہ قدر خراج مجہول ہے والحیلة ان یوجره الارض سنین معلومة ببدل معلوم ثم یامره بان یادی الخراج منه اور مستعیر پر خراج صحیح ہونیکا حیلہ یہہ ہے کہ مستعیر کو چند سال معین زمین اجارہ دے بعوض بدل معین کے پہر مستعیر ادای خراجکا عوض معلوم سے امر کرے استعار کتابا فوجد فیه خطأ اصلحه ان علم رضاء صاحبه قلت ولا یأثم بترکه الا فی القرآن لان اصلاحه واجب بخط مناسب ایک کتاب عاریت لی سو اوسمین غلطی پائی تو اوسکی اصلاح کردے اگر مالک کی رضامندی جانی مین کہتا ہون اور گنہگار نہوگا ترک خطا اور عدم اصلاح سے مگر قرآن مجید مین ترک اصلاح سے البتہ گنہگار ہوگا اسواسطے کہ قرآن کا صحیح کردینا واجب ہے بخط مناسب مترجم قرآن مین اصلاح مین رضای مالک ہو اسواسطے کہ غیر کی ملک مین تصرف ہی ابن وہبانی نے کہا اگر مستعیر کا خط مناسب خط کتاب ہو اور اوسکو بالیقین خطا معلوم ہو تو بشرط رضای صاحب کتاب اصلاح کردے اور اگر خط مناسب نہین تو ایک کاغذ علیحدہ پر لکھکر وہان رکھدے اور محل خطا پر نشان کردے تا مالک اوسکا مطلع ہوکر درست کرے اسواسطے کہ کتب علم کی اصلاح عبادت سے ہے کذا فی الطحاوی وفی الوهبانیة وینبغی ان اصلاحه مستعیده یجوز اذا لم یکن لا یعتاد اور وہبانیہ مین ہے کہ ایک کتاب مین اگر مستعیر اصلاح کرنا معلوم کیا تو جائز ہی اصلاح جب کہ اوسکا مالک آزردہ نہو دفعاً یا قطعاً اور

وہبانیہ کی سات آبین گلی بیت ہو ہم معاباۃ وہ کلام ہے جسکے فہم اور جواب مین مخاطب عاجز ہو جیسے لغز اور چیستان اور پہیلی وَأَيُّ لُعُوبٍ لَيْسَ يُمْلِكُ أَخْذَ مَا + أَعَارَ
وَفِي غَايَةِ الرَّهَانِ الْمَعْهُودِ + اور وہ کون سی چیز جو اپنی عاریت دی چیز کے لینے کا مالک نہین اور رہن کے سوا یہ مین یہ مسئلہ متصور ہے ہم صورت اسکی یہہ ہے کہ زید
عاریت دی زمین ہے اسواسطے تو مالک مین کرا دیکر لینا کہیت کٹنے سے پہلے جائز نہین وَهَلْ وَاهِبٌ لَا يُرْجِعُ مَوْجُودَةٌ + اور اپنے فرزند کا ایسا کوئی واہب ہے
کہ اسکو ہبہ لینا جائز ہو ہم صورت اسکی یہہ ہے کہ ایک شخص کا بیٹا دوسرے کا غلام ہے تو اسکو ہبہ پھیر لینا جائز ہے اسواسطے کہ غلام مالک نہین ہو سکتا اور ہبہ درحقیقت اسکے
مالک کے واسطے ہے تو درحقیقت اجنبی کیواسطے ہبہ ہوا تو پھیر لینا جائز ٹہیرا وَهَلْ مُودَعٌ مَا ضُيِّعَ الْمَالَ يَحْضُرُ + اور ایسا کوئی مودع ہے جسنے مال ضائع نہین کیا اور
تاوان دیتا ہو ہم صورت اسکی یہہ ہے کہ وصیت کرنیوالے نے ایک شخص کے پاس ہزار درم ودیعت رکہے اور کہا کہ یہہ درم میرے فلانی وارث کو دینا سو مودع نے بعد
اسکی موت کے ویسا ہی کیا تو باقی ورثہ ... کذا فی الشطاری واللہ اعلم واستغفر اللہ الحلیم الکریم

## کتاب الهبة

یہہ کتاب ہے ہبہ کی
یعنی بخشش اور دینے کی وجہ المناسبۃ ظاہرۃ وجہ مناسبت کی درمیان کتاب العاریۃ اور کتاب الہبہ کے ظاہر ہے ہم اسواسطے کہ عاریت عبارت ہے
تملیک منافع بلا عوض سے اور ہبہ عبارت ہے تملیک عین سے مع المنافع بلا عوض سے ہی لغۃ التفضل علی الغیر ولو غیر مال ہبہ لغت مین عبارت ہے فضیلت مال
کرنے سے غیر پر اگرچہ ... وشرعًا تملیک العین مجانًا ای بلا عوض لا ان عدم العوض شرط فیہ اور شرع مین ہبہ عبارت ہے عین کے
مالک کر دینے سے مفت یعنی بدون عوض کے یہہ نہین کہ عدم عوض شرط ہے ہبہ مین ہم تملیک مین سے اباحت اور عاریت ہبہ سے خارج ہوگئی اور بلا عوض سے اجارہ اور بیع نکل
گئی لیکن یہہ تعریف وصیت کی مانع نہین لہذا ابن کمال نے تملیک حالی کی قید لگائی بہتر یہہ تہا کہ شارح بلا شرط عوض کہتا جیسے مصنف نے اپنی شرح مین کہا ہے تو
مطلب یہہ ہے کہ ہبہ عبارت ہے تملیک بلا شرط عوض سے اور یہہ مطلب نہین کہ عدم عوض شرط ہے تاکہ تعریف ہبہ بشرط عوض سے ٹوٹ جاوے وَأَمَّا تَمْلِيكُ
الدَّيْنِ مِنْ غَيْرِ مَنْ عَلَيْهِ الدَّيْنُ فَإِنْ أَمَرَهُ بِقَبْضِهِ صَحَّتْ لِرُجُوعِهَا إِلَى هِبَةِ الْعَيْنِ اور دین کی تملیک تو غیر مدیونکو اگر صاحب دین نے اوسکو
دین قبض کرنیکا امر کیا تو ہبہ صحیح ہے بسبب راجع ہونے ہبہ دین کے ہبہ عین کے طرف ہم یہہ جواب ہے اس سوال مقدر کا کہ ہبہ کی تعریف مین تملیک عین داخل ہے تو چاہیے
کہ دین مذکور کی تملیک کو ہبہ نکہین اسکا جواب شارح نے یون دیا کہ صاحب دین نے اسکو قبض دین کا امر کیا اور اوسنے دین پر قبضہ کیا تو دین عین ہوگیا تو
تملیک عین متحقق ہوگئی وَسَبَبُهَا إِرَادَةُ الْخَيْرِ لِلْوَاهِبِ دُنْيَوِيٍّ كَعِوَضٍ وَمَحَبَّةٍ وَحُسْنِ ثَنَاءٍ وَأُخْرَوِيٍّ اور ہبہ کا سبب خیر کا ارادہ ہے واہب کے
واسطے خواہ خیر دنیوی ہو جیسے عوض اور محبت اور نیکنامی خواہ خیر اخروی ہو جیسے ثواب بشرط خلوص نیت قَالَ الْإِمَامُ أَبُو مَنْصُورٍ يَجِبُ عَلَى الْمُؤْمِنِ أَنْ يُعَلِّمَ
وَلَدَهُ الْجُودَ وَالْإِحْسَانَ كَمَا يَجِبُ عَلَيْهِ أَنْ يُعَلِّمَهُ التَّوْحِيدَ وَالْإِيمَانَ إِذْ حُبُّ الدُّنْيَا رَأْسُ كُلِّ خَطِيئَةٍ نِهَايَةٌ امام ابو منصور ماتریدی نے کہا ہے کہ
ہر ایماندار پر اپنے فرزند کو سخاوت اور احسان سکہانا جس طرح اوسپر یہہ واجب ہے کہ اسکو توحید اور ایمان بتادے ہے اسواسطے کہ دنیا کی محبت ہر گناہ کی جڑ ہے کذا فی
النہایۃ یعنی بلا تعلیم فرزند کو چھوڑے کہ دنیا کی محبت پر جوان ہوجاوے اور وہ نہایت مذموم ہے اسواسطے کہ حب دنیا سر ہے ہر خطا کا تو تعلیم جود سے اس بلا سے
نجات پاویگا اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ تعلیم فرض عین ہے کذا فی الطحطاوی وَهِيَ مَنْدُوبَةٌ وَقَبُولُهَا سُنَّةٌ قَالَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَهَادَوْا تَحَابُّوا
اور ہبہ کرنا مستحب ہے اور ہبہ کا قبول کرنا سنت ہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ باہم ہدیہ اور تحفہ دیا کرو تاکہ باہم دوست ہوجاؤ اور کاہے بسبب
عارض کے ہبہ قبول نکرنا مخالف سنت نہین ہوتا چنانچہ اگر معلوم ہوجاوے کہ ہبہ حرام مال سے ہے یا یہہ کہ واہب اپنا احسان جتایا کریگا وَشَرَائِطُ صِحَّتِهَا فِي الْوَاهِبِ الْعَقْلُ
وَالْبُلُوغُ وَالْمِلْكُ فَلَا تَصِحُّ هِبَةُ صَغِيرٍ وَرَقِيقٍ وَلَوْ مُكَاتَبًا اور صحت ہبہ کی شرطین ہبہ کرنیوالے مین عقل اور بلوغ اور مالک ہے تو صغیر اور مملوک کا
ہبہ صحیح نہین اگرچہ مملوک مکاتب ہو وَشَرَائِطُ صِحَّتِهَا فِي الْمَوْهُوبِ أَنْ يَكُونَ مَقْبُوضًا غَيْرَ مُشَاعٍ مُمَيَّزًا غَيْرَ مَشْغُولٍ كَمَا سَيَتَّضِحُ اور صحت ہبہ کی شرطین موہوب
یعنی بخشی چیز مین ہونا اسکا مقبوض غیر مشاع متمیز غیر مشغول بغیر موہوب جیسا کہ آگے واضح ہوگا ہم زیلعی مین ہے کہ قبض تو ضرور ہے ثبوت ملک کے واسطے اسواسطے کہ ملک ثابت نہین
قبل قبض کے بالاتفاق انتہی تو اس سے معلوم ہوا کہ قبض ... ثبوت ملک کی شرط ہے نہ صحت ہبہ کی اور مصنف کے کلام سے نکلتا ہے کہ قبض صحت کی شرط ہے اور باقی شروط موہوب کی
فتاوی عالمگیری مین یون مذکور ہین کہ موہوب موجود ہو ... تو اگر اپنے درخت کے پہل ہبہ کرے جو اسسال پہلین گے تو جائز نہین اسواسطے کہ فی الحال معدوم ہین اور ازانجملہ

کتاب الہبۃ

للاسم فقد اشار علیہ فی قولہ بان یشکت عن ان شاء قبل مشورۃ ثم یدل ان شاء لم یقبل یا واہب یون بولا کہ میرا گہر تیرا سے بطور عمری کہ تو اوس میں سکونت کری یہ قول ہبہ کا ایجاب ہے اسواسطے کہ تسکنہا کا لفظ مشورہ ہی واہب کا نہ تفسیر اسواسطے کہ فعل اسم کی تفسیر ہونیکی لیاقت نہیں رکہتا تو واہب نے موہوب لہ کو مشورہ دیا اپنی ملک میں سیطرح کہ اوس میں سکونت اختیار کری سو اگر موہوب لہ چاہے اوسکے مشورہ کو قبول کرے اور چاہے نہ قبول کری لا لو قال ہبۃ سکنی او سکنی ہبۃ بل تکون عاریۃ اخذا بالمتیقن ہبہ صحیح نہوگا اگر یون واہب کہے کہ میرا گہر تیرا ہی موہوب ہے کہ سکونت کی راہ یا سکونت کی بابت موہوب ہو کر بلکہ یہ قول عاریت ہوگا امر متیقن کو لیکر ہم لفظ ہبہ محتمل ہے اور سکنے تمیز عاریت ہونیکی وجہ یہ ہے کہ لفظ سکنے محکم ہی تملیک منفعت میں تو یہ قول عاریت ہی خواہ لفظ ہبہ مقدم ہو یا موخر کذا فی الخلاصۃ عن البحر وحاصلہ ان اللفظان انبأ عن تملیک الرقبۃ فہبۃ او المنافع فعاریۃ و احتمل اعتبر النیۃ نوازل اور حاصل کلام یہ ہے کہ ایجاب کا لفظ اگر خبر دی یعنی دلالت کری تملیک قبہ پر تو ہبہ ہے یا منافع پر دلالت کری تو عاریت ہے یا ہبہ اور عاریت دونون کا محتمل ہو تو نیت معتبر ہے کذا فی النوازل و فی البحر آخرہ یسمیہ باسم ابنی الاقرب الصحۃ اور بحر الرائق میں ہے کہ ایک شخص نے کہا کہ میں اس درخت کو جاہتا ہون اپنی فرزند کے نام پر یقول اقرب صحت ہے ہم صاحب بحر نے یہ قول خلاصہ سے نقل کیا ہے اور عالمگیری میں فتاوی قاضیخان سے بصیغہ جزم مذکور ہے کہ یہ قول ہبہ نہیں ہے تو اسی پر اعتماد چاہیے کذا فی الطحطاوی وتصح بقبول ای فی حق الموہوب لہ اما فی حق الواہب فتصح بالایجاب وحدہ لانہ متبرع حتی لو حلف ان یہب عبدہ لفلان فوہب ولم یقبل بر وبعکسہ حنث بخلاف البیع اور ہبہ صحیح ہوتا ہے قبول کرنیسے یعنی موہوب لہ کی حق میں اور واہب کے حق میں ہبہ صحیح ہو جاتا ہے فقط ایجاب بلا قبول سے تو اگر واہب نے قسم کہائی کہ اپنا غلام فلانی شخص کو ہبہ کریگا سو اوس نے اوسکو ہبہ کیا اور اوس شخص نے ہبہ قبول نکیا تو حانث نہوا اور اسکے بالعکس میں حانث ہوگا یعنی اگر قسم کہائی کہ میں فلانی شخص کا ہبہ لونگا سو اوس نے ہبہ کیا اور اوس نے قبول نکیا تو حانث نہوگا بخلاف بیع کہ اوس میں یعنی اگر قسم کہائی کہ فلانی شخص کے ہاتھ بیع کریگا سو اوس نے بیع کا ایجاب کیا اور اوس نے قبول نکیا تو حانث ہوگا اسواسطے کہ بیع عقد معاوضہ ہے تمام نہیں ہوتا مگر ایجاب اور قبول سے تو جبتک قبول نپایا جاویگا بیع ثابت نہوگی کذا فی الطحطاوی وتصح بقبض بلا اذن فی المجلس فانہ ہنا کالقبول فاختص بالمجلس اور صحیح ہی ہبہ موہوب لہ کو قبض کرنیسے بلا اذن واہب کے مجلس عقد میں اسواسطے کہ قبض یہان یعنی ہبہ میں قبول کرنیکے مانند ہے لہذا مخصوص مجلس عقد ہوا اور قبض بجای قبول کے ہوا اسواسطے ہوا کہ مقصود ایجاب سے اثبات ملک ہی تو ایجاب مسلط کرتا ہی قبض پر باعتبار دلالت کی اسواسطے کہ ملک متصور نہیں مگر قبض تو قبض مقید بمجلس ایجاب بیع کا قبول کے مانند کیونکہ وہ بمنزلہ قبول کے ہی اور یہ استحسان ہی اور قیاس یہ تہا کہ جائز نہو تا مگر واہب کے اذن سے کذا فی الزیلعی و بعدہ بہ ای بعد المجلس بالاذن اور بعد انقضای مجلس قبض صحیح ہوگا واہب کے اذن سے و فی المحیط لو کان امرہ بالقبض حین وہبہ لا یتقید بالمجلس ویجوز القبض بعدہ اور محیط میں ہے کہ اگر واہب نے موہوب لہ کو قبض کرنیکا امر کیا ہو ہبہ کرنیکے وقت تو قبض مقید بمجلس نہوگا اور جائز ہوگا بعد اوسکے بہی والتمکن من القبض کالقبض فلو وہب لرجل ثیابا فی صندوق مقفل ودفع الیہ الصندوق لم یکن قبضا لعدم تمکنہ من القبض اور قادر ہونا قبض پر قبض کے مانند ہی تو اگر کسی کو کپڑی ہبہ کیے صندوق مقفل میں اور صندوق مذکور اوسکے طرف بلند کیا یعنی سامنے کیا تو یہ قبض نہوگا بسبب اوسکو قادر ہونیکے قبض پر ولو مفتوحا کان قبضا لتمکنہ منہ فانہ کالتخلیۃ فی البیع اختیار اور اگر صندوق کہلا ہو تو قبض ثابت ہوگا سامنے کرنیسے بواسطہ قادر ہونے موہوب لہ کے قبض سے اسواسطے کہ قادر ہونا قبض پر مانند تخلیہ کے ہی بیع میں و فی الدرر والمختار تصحیحہ بالتخلیۃ فی صحیح الہبۃ لا فاسدہا اور درر میں ہے اور قول مختار صحیح ہونا قبض کا ہی تخلیہ سے ہبہ صحیح میں نہ ہبہ فاسد میں یعنی اگر واہب نے موہوب اور موہوب لہ میں تخلیہ کر دیا تو قبض صحیح ہو گیا بشرطیکہ ہبہ فاسد نہو و فی النتف ثلاثۃ عشر عقدا لا تصح بلا قبض اور نتف میں ہے کہ تیرہ عقد صحیح نہیں ہین بدون قبض کے عقود مذکورہ یہ ہین ۱ ہبہ ہی ۲ صدقہ ۳ رہن ہم و قف بقول محمد و اوزاعی و ابن شبرمہ و حسن بن صالح ۵ عمری ۶ نحلہ یعنی عطا ۷ جنین ۸ صلح ۹ راس المال سلم میں ۱۰ بدل سلم میں جب کہ بعض بدل کہوٹا ہو تو اگر کہوٹی درمون کا عوض مقبوض نہو تو بقدر اوسکے حصے کے سلم باطل ہوگی ۱۱ عقد صرف ۱۲ جب کہ کیلی کی بیع کیلی سے ہو دونو جنس مختلف ہو چنانچہ گیہون کی بیع جو سے تو اسمین تفاضل جائز ہی نہ نسیئہ ۱۳ جب کہ وزنی کی بیع وزنی سے ہو مع خلاف الجنس تو اسمین بہی تفاضل جائز ہی نہ نسیئہ

کذا فی الطحطاوی عن الحلبی عن المنح ولو نہاہ عن القبض لم یصح قبضہ مطلقاً ولو فی المجلس لان الصریح اقوی من الدلالۃ اور اگر واہب نے موہوب لہ کو منع
کر دیا قبض سے تو اسکا قبضہ کرنا مطلقاً صحیح نہوگا اگرچہ مجلس ایجاب میں قبضہ کیا ہو اسواسطے کہ صریح قوی تر ہے دلالت سے م خلاصہ یہ ہے کہ اگر قبض کا اذن دیا تو
قبض صحیح ہے مجلس میں اور بعد مجلس کے بھی اگر قبض ہو سکیگا تو قبض صحیح ہے دونوں مجلسوں میں بعد مجلس کے ہو یا اسی کہ صریح قوی تر ہے دلالت کیسی صحت قبض تو ایجاب باعتبار دلالت کے اور نہی عن القبض صریح ہے اور
مطلقاً کہ صریح قوی تر ہے دلالت سے اور اگر نہ اذن دیا اور نہ منع کیا تو قبض مجلس میں صحیح ہے نہ بعد مجلس کے اور اگر موہوب غائب ہو اور موہوب لہ نے جا کر قبضہ کیا اگر قبض واہب کے اذن سے ہو تو صحیح ہوا ورنہ نہیں تو نہیں وتتم
الھبۃ بالقبض الکامل اور ہبہ تمام ہوتا ہے قبض کامل سے م قبض کامل منقول میں وہ ہے جو منقول کے مناسب ہے اور عقار میں وہ ہے جو عقار کے مناسب ہے تو گھر کی
کنجی کا قبض گھر کا قبض ہے اور محتمل القسمۃ میں قبض کامل قسمت کر دینے سے ہوتا ہے تا موہوب پر قبض بالاصالۃ واقع ہو بلاتبعیت قبض کل اور غیر محتمل القسمۃ میں بعض کا قبض کامل ہے تبعیت
کل ہوتا ہے کذا فی الدرر ولو الموھوب شاغلاً لملک الواھب لا مشغولاً بہ ہبہ قبض کامل سے پورا ہو جاتا ہے اگرچہ موہوب شاغل بملک واہب ہو نہ مشغول بملک واہب ق
الاصل ان الموھوب ان مشغولاً بملک الواھب منع تمامھا وان شاغلاً لا اور قاعدہ یہ ہے کہ اگر موہوب مشغول بملک واہب ہوگا تو شغل مذکور ہبہ کے تمام
ہونیکا مانع ہوگا اور اگر موہوب شاغل بملک واہب ہوگا تو ہبہ تمام ہونیکا مانع نہوگا یعنی درصورت مشغولیت موہوب تسلیم ممتنع ہوگی تو ہبہ کی صحت متحقق نہوگی اور درصورت
شاغلیت موہوب تسلیم ممتنع نہوگی تو ہبہ بھی صحیح ہوگا کذا فی الدرر فلو وھب جراباً فیہ طعام الواھب او داراً فیھا متاعہ او دابۃ علیھا سرجہ وسلمھا
کذلک لا تصح ولو عکس تصح تو اگر تھیلا ہبہ کیا جسمیں واہب کا طعام ہے یا وہ گھر جسمیں واہب کا اسباب ہے یا وہ جانور بخشا جسپر واہب کا زین ہو اور تینوں چیزوں کو اسیطرح تسلیم کیا
تو ہبہ صحیح نہوگا م اسواسطے کہ موہوب ملک واہب سے مشغول ہے کیونکہ ظرف کو مظروف مشغول کر دیتا ہے اور ظرف مظروف کو مشغول نہیں کرتا کذا فی الدرر ق ولو عکسہ
تصح فی الطعام والمتاع والسرج فقط لان کلاً منھا شاغل لملک الواھب لا مشغول بہ اور اسکے برعکس میں ہبہ صحیح ہے طعام اور متاع اور زین میں فقط
اسواسطے کہ ہر چہار اشیاء ثلثہ سے ملک واہب شاغل ہے نہ مشغول م خلاصہ یہ ہے کہ ظرف کا ہبہ بدون مظروف صحیح نہیں اور مظروف کا ہبہ بلاظرف صحیح ہے کیونکہ
اول مشغول ہے اور ثانی شاغل لان شغلہ بغیر ملک واھبہ لا یمنع تمامھا م عدم تمام ہبہ میں مشغولیت بملک واہب کی قید اسواسطے لگائی کہ موہوب کا مشغول
ہونا غیر واہب کی ملک سے کمال ہبہ کا مانع نہیں م منجملہ اسکی صورتوں کی ایک صورت یہ ہے کہ واہب نے موہوب لہ کو ایک گھر ہبہ کیا اس متاع کے ساتھ جو اس گھر میں ہے
اور گھر تسلیم بھی کر دیا پھر متاع غیر شخص کی ملک ثابت ہوئی تو ہبہ پورا ہے گھر میں اسواسطے کہ واہب کا قبضہ گھر اور اسباب دونوں پر تھا حقیقۃً تو اسکی تسلیم صحیح ہوگی
پھر استحقاق متاع سے ظاہر ہو گیا کہ متاع واہب کی ملک نہ تھی اور غیر واہب کی ملک ہونا مانع نہیں کذا فی الطحطاوی کرھن وصدقۃ لان القبض شرط تمامھا
وتمامہ فی العمادیۃ تمام ہوتا ہبہ کا قبض کامل سے ہوتا ہے رہن اور صدقہ کی مانند اسواسطے کہ قبض شرط ہے رہن اور صدقہ کے تمام ہونیکی اور پورا بیان اسکا
عمادیہ میں ہے م یعنی رہن اور صدقہ پورا نہیں ہوتا مگر قبض کامل سے اور رہن کا مشغول ہونا بملک راہن اور صدقہ کا مشغول ہونا بملک متصدق مضر ہے اور
دونوں کا شاغل ہونا مضر نہیں تو تشبیہ راجع متن سے ہے کذا فی الطحطاوی وفی الاشباہ ھبۃ المشغول لا تجوز الا اذا وھب الاب لطفلہ اور اشباہ میں ہے
کہ ہبہ مشغول کا جائز نہیں مگر جب کہ باپ اپنے صغیر کو ہبہ کرے تو جائز ہے قلت وکذا الدار المعارۃ میں کہتا ہوں اور اسیطرح عاریت کا گھر ہے م صورت اسکی یہ
ہے کہ ایک گھر عاریۃً یا انسان کو پھر مستعیر یا معیر نے کسیکا اسباب غصب کیا اور اس گھر میں رکھا پھر معیر نے مستعیر کو وہ گھر ہبہ کر دیا تو اس گھر کا ہبہ صحیح ہے اسواسطے
کہ ظاہر ہو گیا کہ شاغل غیر واہب کی ملک ہے کذا فی الطحطاوی والتی وھبتھا لزوجھا علی المذھب لان المرأۃ ومتاعھا فی ید الزوج فصح التسلیم
اور ہبہ مشغول اس گھر میں جائز ہے جسکو زوجہ نے اپنے زوج کو ہبہ کیا بنابر ظاہر مذہب کے اسواسطے کہ عورت اور اسکا اسباب زوج کے ہاتھ میں ہے تو تسلیم موہوب صحیح ہوگی
م صورت اسکی یہ ہے کہ زوجہ نے اپنا گھر اپنے زوج کو ہبہ کیا اور زوجہ اسمیں رہتی ہے اور اسکا اسباب اسمیں ہے اور زوج بھی اسکے ساتھ اسی گھر میں رہتا ہے تو یہ ہبہ صحیح ہے
اسواسطے کہ زوجہ گھر اور اسباب کے ساتھ زوج کے ہاتھ میں ہے اور مقابل مذہب ابو یوسف کا قول ہے کہ ہبہ مذکور جائز نہیں کذا فی الطحطاوی وقد غیرت بیت الوھبانیۃ
فقلت ومن وھبت للزوج داراً لھا بھا متاع وھم فیھا تصح المحرر اور میں نے بدل ڈالی وہبانیہ کی بیت سو میں نے یوں کہا اور جس زوجہ نے زوج کو
اپنا وہ گھر ہبہ کیا جسمیں زوجہ کا اسباب ہے اور زوج اور زوجہ اسمیں رہتے ہیں تو ہبہ صحیح ہے یہی قول محرر معتمد علیہ ہے م وہبانیہ کی اصل بیت یوں تھی ومن

لہ یعنی ہر دو مذہب تا موہوب یعنی ہر دو فی قرنے ۲

